بعض لوگ یہہ اعتراض کرینگے کہ خلقت کی یہہ چال ہی کہ ایک شخص کو کام کرتے دیکھا
آپ بھی وہی کرنے لگے ایسی باتین قابل اعتبار نہین سو سچ ہی بیشک ایسا ہوتا ہی مگر ہر جگہہ
یہہ مثال راست نہین آتی بلکہ بہت باتین اس پانی مین ایسی آزمائی گئی ہین کہ خواہ
مخواہ اونکی دیکھنے سے انسان معتقد ہو جاتا ہی اول تو یہہ اس پانیکی پینے سے مریض کو
سرور پہونچتا ہے اور اوسکو آرام سا ہوتا ہے اور بچے بھی آرام سے سو جاتا ہی اگرچہ بڑی کی
پر تو ایسی اثر نہین ہوتی مگر اکثر یہہ ہو جاتا ہی دوسرے بعض بعض مریض کو یہہ پانی دیا جاتا
تو وہ اسکا مزہ علیحدہ معلوم کرتا ہی کہ دم کیا ہوا پانی اور بغیر دم کیا ہوا اچھی ہی تیسرا
دیتا ہے اور ہیجان جاتا ہی اور بعض مریض اس پانیکو پیکر اپنے اندر ایک حرارت معلوم
کرتا ہے یہانتک کہ اوسکو عرق آجاتا ہے اور بعض مریض اگر عوذ دوا نانی سنے سوچکے
تو اس پانیکے پینے کے تہوڑی دیر بعد اوسکو معلوم ہوتا ہے کہ یہہ پانی معدہ سے
اوس بیماری کی جگہہ کیطرف جاتا ہی اور بیماریکو پلا دیتا ہے یا تہوڑی سی تکلیف
دیکر تسکین بخشتا ہی یا فوراً آرام اور چین دیتا ہی اگر مریض کے پاون سرد ہون
اور یہہ پانی کسی برتن یا بوتل یا صراحی مین بھر کر دونون پانون کے درمیان رکھا جاوے
تو پانون کو گرم دیتا ہے پریشانی خوابی اور بدخوابی کو فایدہ بخشتا ہی یہہ پانی دست
لاتا ہے دوران خون کو جاری کرتا ہے قی لاتا ہی معدہ کو قوت دیتا ہی ہاضمہ درست
کرتا ہے اس سے عرق آجاتا ہی اور ہر چیز کو جو شفا کی مجال کرنے مین مزاحم ہووے روکتا ہی
بشرطیکہ کامل رجوع اور یکخیالی و جمعیت دل اور پوری یقین سے دم کیا جاوے مگر جو یہہ باتین
میسر نہین تو کوئی فایدہ ہی متصور نہین غرض تم سچ جانو کہ یہہ پانی مریض کو بیشک کم و
بیش سود مند پڑتا ہے درد کی جگہہ اسکو ملنا چاہئے مگر درد ہو تو سنگہانا چاہئے پیٹ مین

درد ہو تو بوتل میں بھر کر پیٹ پر پہیرنا چاہیے آنکھون مین سلائی سے لگانا چاہیے کنگھی کا
سر دہلانا چاہیے اور پیشر ولے کو طہارت نہ کرانا چاہیے پیشاب بند ہو تو ناف پر بہانا چاہیے
گرمی والے ہوئن تو نہلانا چاہیے اور یہہ پانی مشترک ہے اسکا ادب رکھنا چاہیے اور
گندی جگہہ اور پاؤن کے نیچے اور پاخانہ مین نہ گرانا چاہیے شاید تم اعتراض کرو کہ
تم ابھی لکھ چکے ہو کہ بو نیروالی کو اس سے طہارت کرانا چاہیے اور پھر لکھتے ہو کہ اسکا
ادب رکھنا چاہیے اور گندی جگہہ نہ بہانا چاہیے سو معلوم کرلو کہ انسان کی جان بڑے
درجے کی ہے اور اسکی حفاظت پروردگار کو منظور ہے اسکی حفاظت واسطے بعض اوقات حرام بھی مباح ہو جاتا
ہے بیماری کے دفع کرنے واسطے اسکا استعمال طہارت کی جگہہ منع نہین پاک جگہہ بیٹھو
اور اسی پانی سے طہارت کرو اور ادب ملحوظ رکھو بے سبب بے قدری اور بے ادبی
سے اسکو زمین پر گرانے سے بہت حفاظت کرلو ایسا نہو کہ پاؤن کے تلے یہہ پانی بہا
بہا پھرے بلکہ اپنی اختیار سے اسکا ایک قطرہ زمین پر گرنے نہ دو حدیث مین آیا ہے
اہل ادب راہین سخن بچہ پیٹ دیکہ پارہ پارہ ہاتھ قلم پر پانی نگذارد اور روٹی کا ادب
اسلیئے کرتے ہو کہ زندگی کا سبب ہے یہہ پانی بھی تمہاری صحت اور تندرستی کا موجب ہے
یہہ تمکو معلوم ہے کہ دم کیئے ہوئے پانیکا تمام جہان کو اعتقاد ہے اگر یہہ ہنود اور اہل اسلام
اور سکہہ وغیرہ اپنے بچون کو نمازون کیوقت ہر ہر شہر و دیار مین مسجدون کے
دروازے پر گود مین لیے آتے ہین اور بعضے برتن مین پانی بھر لاتے ہین اور نمازی لوگ
بعد الفراغ نماز پانی اور بچون کو دم کر دیا کرتے ہین در حقیقت اسمین کچھ کلام نہین پر
ایسا ہے کہ جیسے صدہا برس سے لوگ عمل درآمد کرتے رہتے ہیں ہان یہہ بات جدا ہے
کہ اسکی حقیقت کو لوگ گم کر بیٹھے اور اب صرف ایک تقلید اور پھر چال باقی رہگئی ہے

کہ حقیقت میں انکی بزرگوں کو اس سے بخوبی واقفیت ہوگی اور وہ اسکو کفیت نقصان کا پہنچاتے ہونگے اور اتبک بھی خاص خاص لوگوں کے سینہ بسینہ اسکا راز چلا آتا ہے البتہ عام لوگ اس سے ضرور ناواقف ہیں اور پھر جاہل جاہل بھی ہیں اور ایسا بھی ضرور ہوگا کہ بسبب نا اہلی اور بیوفائی طلاب کے بزرگ اسکی راز کو تا دم مرگ اپنے سینہ ہی میں قبر میں لیگئے اور لوگ اسکی حقیقت سے محروم رہ گئے شاید بلکہ غالب امید ہے کہ حضرت شیخ احمد امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کسی طرح کسی کیسی نہ جانتے ہیں کوئی خدا پرست اہل وقت ایسا ہوگا کہ ان باتوں کو از سر نو پھر بخوبی زندہ کردے اور خدا تعالیٰ ایسا ہی کرے کہ ہم لوگ دریائے ضلالت سے کنارہ ہدایت پر آجاویں اور صراط المستقیم کو پہچانیں یعنے تقلید سے چھوٹیں اور علم لدنی کے مزے لوٹیں ؛

## باب ۳

## دم کرنیکی ترکیب

اب میں تمکو دم کرنیکی ترکیب بتاتا ہوں ۔ اگر تمکو تھوڑا سا پانی ایک کٹورہ یا ایک آبخورہ دم کرنا ہو تو اوس کٹورہ کو پانی سے بھر دو اور اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دھر دو کو بائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے پکڑ دو اور منہ کے نزدیک کر کر اوسپر لگاتار دم کرتے رہو کم عرصہ ایک منٹ تک دم کئے جاؤ اور اپنا خیال اوسی پانی میں لگائے رکھو اور سمجھو کہ یہ میرا دم شفا ہے اور پھونکنے سے اس پانی کے اندر بھرتا جاتا ہے اور کوئی خیال نہ آنے دو ایک منٹ سے زیادہ ہو تو بہتر ہے دو تین چار منٹ تک متوجہ رہو یا کٹورہ کو اوسیطرف بائیں ہاتھ میں پکڑو اور اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیاں اوسکی سطح پر کھڑی رکھو یا اوسکا یوں کو پانی پر چاروں طرف چکر دیتے رہو اور وہی پہلا خیال جماؤ

ان میری انگلیون سے بہر لبریز ہو وہ نور انسانی جو عین شفا ہے اس پانی مین بہر جاتا ہے
اور یکسانی باندھکر دیکھین پانیکے طرف دیکھتے رہو تاکہ آنکھون کی راہ سے بھی نور اسمین
داخل ہوتا جاوے - پہر صرف اپنے داہنے ہات کی انگوٹھی کو پانیکے سطح پر نزدیک
نزدیک جہکاکر تہمی رہو - مگر ان سب صورتون مین انگلیون اور انگوٹھی کو پانی مین مت
ڈبودو نہ بہت دور رکہو صرف آدہی انچہی کا فاصلہ ہو - مگر کامل بے خیالی - اور عین
توجہ خاطر سے اس کام کو دلی لگاکر کرو - پہر وہ پانی مریض کو ایک دفعہ یا دو تین
دفعہ پلواؤ - اور اگر تمکو ایک لوٹا - یا ایک بادیہ پانیکے دم کرنا ہو تو اوسکو سامنے رکہو
اور دونون ہاتہون کے دسون انگلیان اوسکی سطح پر کہڑی رکہو - اور نشانہ کردیا جاتا
ہاتہہ لوٹہ کے گرد ٹیبن لوٹہ سے لگاکر رکہو - اور داہنے ہاتہہ کی انگلیون کو جہکاکر کہڑی
رکہو تاکہ چلکہ دو - یا دونون ہاتہون کی انگلیون - اور ہتہیلیون سے اوسکی سونہہ کیطرف
سے پاس شروع کرو - اور سینہ ہوتک لیجاؤ - اور پہر ہاتہون کی پشت کو منہہ کیطرف
کرکے اوپر ہاتہہ لاؤ - اور پہر اوسے پہلی طرح نیچے لیجاؤ - اور مکرر سہ کرر کمتر درجہ تین
منٹ اور زیادہ سے زیادہ چہہ سات دس منٹ تک پاس کرتے رہو - اور سارا دن پہی اسطرح
مریض کو دو دو - اگر تمہین ایک بڑا گہڑا یا بہرا مٹکا جسمین ایک مشک پانی سماوے دم کرنا
منظور ہو تو جسطرح لوٹہ پر دم کرنا بتلایا ہے اوسیطرح اوسپر بہی کرو مگر کمتر درجہ پندرہ منٹ
اور زیادہ آدہ گہنٹہ یا چالیس منٹ تک دم کرو - اور بہت مریضونکو تمام دن بقدر
حاجت دیتے رہو - دوسرے دن جو پانی گہڑی مین بچ رہے - اوسمین اور پانی ملالیے
پہر کر پہر دم کرکہو اور پہر روز بقدر حاجت ایک گہڑا بڑا یا چہوٹا جام اور خاص مریضونکے
واسطے بہشت لوٹ تیار کرکے تقسیم کرلیتے رہا کرو - غرض جتنا بہت پانی اوتنی

وغیرہ یا دو دم کرنا چاہیئے اور جو شاید سارا پانی دم کیا ہوا نہ بچ رہے تو دوسرے دن
پھر اوسی پانی پر دم کرنا چاہیئے - اگر کسی شخص کے سر مین یا پیٹ مین درد ہو
یا پھوڑا پھنسی ہو - یا آنکھین دکھتی ہون - یا پیٹ مین درد ہو تو رومال - یا کورتہ
یا پٹی یا پھاہا - یا چادر کو اپنی سامنے اکٹھا کر لیا کیجئے طرح زمین پر رکھ دو اور اوپر
سے نیچے تک دونون ہاتھون سے پاس کرتے رہو - جیسا بڑا کپڑا ہو ویسی ہی زیادہ دیر تک
اسے دم کرو - اگر چھوٹا ہو مثل کلاہ یا پٹی یا پھاہی کے تو اوسکو منہ سے دم کرو - یا دونون
ہاتھون سے یا ایک ہاتھ مین پکڑے رہو پھر اوس کپڑے کو درد کی جگہہ پر پہننے یا باندھنے
یا رکھنے کا حکم کرو - تیسرے چوتھے یا پانچوین دن اوسکو دور کرا دو اور اوسکی جگہہ دوسرا پھر
دم کرکے بندھوا دو - اور پہلی کو دھو ڈالو - اور یاد رکھو کہ یہ نوٹ انکی ارادہ اور نیت
کی تابع ہے اسلئے بغیر ارادہ و پراگندہ خیالی مین تاثیر نہین کرتا - اسیطرح اگر کپڑے
مین کچھہ اثر نہوگا - اور اگر کٹورہ مین پانی بھر کر یہ نیت کروگے کہ یہ نور کٹورے مین بھر
تو کٹورا بھر جائیگا - اور یا شیرینی چندان اثر نہوگا - اسیطرح تیل شوربے ٹھنڈائی
شیرہ شربت وغیرہ سب چیزون پر تم دم کر سکتے ہو اور مریضونکو دے سکتے ہو - بعضی
لوگون کو بسبب نزلہ کے شیر موافق نہین پڑتا - اور بعضی بلغمی مزاج والون کو لسی
چھاچھہ نقصان دیتی ہے - اگر تم شیر یا چھاچھہ پر دم کرکے پلایا کروگے تو کبھی نقصان نہوگا
بلکہ مفید پڑیگا - اسیطرح اور بہت چیزون پر تم دم کر سکتے ہو - بعضی لوگون کے
گائی بھینس بکری - دودھ دینے سے رک جاتی ہے تو تم دم کرو ہنڈی یا بنولے
کوندر ایک پیڑا صبح اور شام کھلایا کرو - دودھ اچھا دیگی - یا پیڑے پر دم کر دیا کرو - اگر
کسیکے سر مین درد ہو تو دم کیا ہوا پانی ایک شیشی مین بھر کر سونگھنے کو دو آرام ہوگا

اگر مخلوق بچے کو بیمار خصم پہونچا انکھ لگنے والیکو یا چھپا سنبھلو تھی - پر چہا وین اور چہل کا
ڈر ہو تو تم سوت کا گنڈہ بناؤ - اور ہر ہر گرہ پر جن جن ولسی دم کرو - اور وہ گنڈہ پہنادو
تو پر چہا وین - اور چہل سے محفوظ رہیگا - اور جس چیز کو تم مونہہ سے دم کرو اگر کوئی آیت
قرآنی یا اللہ کا نام جو اوس بیماری واسطے مناسب اور شفا بخشنے والا ہو پڑھے بھی جاو
اور دم کے ساتھ شامل کرو - تو اولی ہے - جیسے قبض واسطے یا باسط اور نظر
بد اور سحر کے واسطے معوذتین اور آسیب زدہ کیواسطے سورہ جن اور شفا واسطے
آیتیں شفا کی یا سورہ فاتحہ وغیرہ - مگر اتنا خیال کر لو کہ جس چیز پر اللہ کا نام شامل
کیا کرو اوسکا ادب بہت نگاہ رکھا کرو - بلکہ ایسا پانی گندی جگہہ بالکل نہ گرے
نہ اوس سے طہارت کیجاوے نہ پاؤں تلے آنے دو - اور ایسی پانی کو بہت احتیاط
اور ادب سے رکھو اور اوسکی بے ادبی اور بے احتیاطی سے بہت ڈرو - اور یہ
خیال رکھو کہ جس مریض کا جو بزرگ سلب مرض کرتا ہے - اور توجہ دیتا ہے وہی بزرگ
پانی وغیرہ اشیا پر دم کرکے دیوے - ایسا نہو کہ ایک سے سلب مرض کراوے - اور دوسرے
سے پانی دم کرواکر پیئے - یہہ بات سچ ہے فائدہ نقصان دیگی اور یہہ بھی نہ کیا جاوے
کہ ایک شے پر کئی آدمیوں سے دم کرواکر مریض کو استعمال کرایا جاوے - یا ایک مریض
کو کئی آدمیوں کے بیچ میں بٹھلایا جاوے اور خلوت اور تنہائی میں سب سے چھپا کر
یہہ کام کیا جاوے - اور نہ کسی کے سامنے توجہ اور دم کرنیکا مشغلہ ذکر کیا جاوے
اسلئے میں ناپسند کرتا ہوں - اس بات کو جو لوگ آبخورہ یا لوٹا پانیکا لیکر مسجد
دروازہ پر جا کھڑے ہوتے ہیں - اور ہر ایک سے دم کرواتے ہیں - یا لڑکوں کو گود میں
لیجاتے ہیں اور ہر نمازی سے دم ڈلواتے ہیں - یہہ رسم اچھی نہیں - اور اسکے سوا یہ نقصان

لئے کچھ نفع بھی نہیں - بہتر یہ ہے کہ جس شخص کو تبرکاً یا اصلاح عقائد پرست سمجھیں
اوسی سے ہر روز دم کرایا کریں - اور سوا اوسکے اوسی دم نہ ڈلواویں - نہ اوسکا
دم کیا ہوا پانی پلواویں - سوال اگر شاید تم پوچھو کہ دم کی ہوئی پانی میں
کتنی عرصہ تک اثر قائم رہتا ہے - اور بالکل بے اثر کتنی عرصہ بعد ہو جایا کرتا ہے سو اسکا
کو میں اچھی طرح تحقیق کے ساتھ بیان نہیں کر سکتا ہوں مگر ایکدن حضرت اعلیٰ قدس
سرہ عین خلوت میں فرماتے تھے جواب اجمالاً اور قیاساً معلوم ہوتا ہے کہ دم کیا ہوا
پانی گرم اور خوشاں پانی کے ساتھ تشبیہ دیا جا سکتا ہے - اگر پانی تھوڑا ہوگا تو تھوڑا
دیر میں بے تاثیر ہو جاویگا - اگر بہت ہوگا دیر میں جا کر ہوگا - اسی طرح تھوڑے عرصہ
پانی میں تاثیر تھوڑے عرصہ تک رہیگی - اور بہت پانی میں عرصہ دراز تک ٹھہریگی
جیسا تھوڑا پانی تھوڑی دیر میں گرم ہو جاویگا - اور بہت پانی گرم کرنیکو بہت عرصہ
لگیگا - لیکن گرم پانیکے سرد ہونیکے رفتار دم کی ہوئی پانیکے خالی ہونیکی رفتار سے
اپنی اپنی بگرنگ حد مقدار تک تخمیناً ۱۷ درجہ کم ہوگی - یعنی جس وزن اور مقدار کا
گرم پانی ایک گھنٹہ میں سرد ہوگا - اوسی وزن اور مقدار کا دم کیا ہوا پانی ۱۷ گھنٹہ
بعد خالی ہوگا - اسی بیان کے موجب ہر شخص اپنا اپنا قیاس دوڑا سکتا ہے - اور ہر ایک
مقدار اور اندازہ کی دم کی ہوئی پانیکو فہم کے قریب لا سکتا ہے - واللہ اعلم بالصواب - مگر ہر روز
پانی پر تازہ دم کرنا اچھا ہے - اگرچہ دم کیا ہوا پانی نیچے رہے مگر دوسرے دن پھر اوسکو دم
کرنا اعلیٰ و اولیٰ ہے - یا لاچاری کو ایک دن کا دم کیا ہوا پانی دو تین چار دن پلایا جاوے

## ہدایت ۲۱

## بغیر توجہ دینے کسی کے پانی کا اثر نہیں ہوتا

بعض جگہ ایسا بھی آزمایا گیا ہے کہ جبتک چار دفعہ کسی مریض کو توجہ نہ دی جبتک
یہہ پانی اوسپر بخوبی اپنا اثر نہیں کرتا بلکہ بالکل نفع نہیں دیتا۔ مگر میں تو ہر ایک کو
یہہ پانی دئے جاتا ہوں۔ اور دیکھتا ہوں تو اکثر لوگوں کو فایدہ ہی ہو جاتا ہے۔ مگر بعض
کو فایدہ نہیں بھی کرتا۔ لیکن یہہ تو بخوبی آزمایا گیا ہے کہ جسکو توجہ کبھی اگر اوسکو
پانی بھی پلائیو تو بخوبی نفع بخشتا ہے اور میں یقینا کہتا ہوں کہ خطا نہیں جاتا
الا شاذ و نادر۔ یا وہاں جسکے اجل سر پر آئی ہے۔ وہاں تو کچھہ بھی فایدہ نہیں پہنچتا
اور جس جگہہ یہہ پانی اور توجہ بالکل فایدہ نکرے تو یہہ سبب ہے کہ یا تو وقت نزدیک
آگیا ہے۔ یا بیماری کی کوئی خصوصیت ہے۔ یا معالج اور مریض کی طبیعت میں
تناسب اور رابطہ قایم نہیں ہوتا یا شیخ کی توجہ ضعیف ہے اور بیمار کی طبیعت
زبردست اور کمزوری سے توجہ کیا گیا ہے۔ یا اس کام سے واقفیت بالکل نہیں
یا کم رکھتا ہے اور دلسوزی سے دل لگا کر توجہ نہیں دیتا یا کچھہ اور سبب ہوتا ہے۔ اور
علاج اچھی طرح نہیں کیا جاتا۔ لیکن ایسا معاملہ کم اور بلکہ شاذ و نادر ظہور میں آتا ہے۔ اگر
کسی سبب سے چند توجہ دیکر توجہ دینا موقوف ہو جاوے۔ تو یہہ پانی بھی بجای توجہ کام
دیگا۔ اور جلدی یا دیر میں بیماری کو دفع کر دیگا۔ اور جب بیمار تندرست ہو جاوے
اور توجہ کا دینا موقوف کیا جاوے تو مناسب ہے کہ دس پندرہ دن یا کم وبیش موافق
نرمی اور سختی بیماری کی اس پانی کا پلانا نہ چھوڑا جاوے۔ تا کہ بیماری عود نکرے اور
اور سب باتوں کی پہر تاکید کرتا ہوں کہ سوای اوسی بزرگ کے جو ہمیشہ توجہ دیتا ہے

اور کسی شخص کا دم کیا ہوا پانی بالکل نہ پلایا جاوے ورنہ ایک بیماری میں دو تین شخصوں
کی توجہ میں پھنسایا جاوے۔ کیونکہ کئی اشخاص کا نور ایک ہی صفت نہیں رکھتا۔
بلکہ بعض کا نور بعض سے ضد ہوتا ہے۔ اور نہ وہ ایک ہی طور سے توجہ دیتے ہیں تو
ہمکو مناسب نہیں ہے کہ اونکی تاثیر میں خلط ملط کریں سوال جس جگہہ تم پھنسا دیوے یہ بات
دریافت کرو کہ تم کئی آدمیوں کے توجہ میں پھنسانا۔ دم کا پانی پینا کئی آدمیوں سے
دم کروانا۔ اور جب بیماری جگہہ سے ہلجاوے۔ اور درجہ تبدیل پیدا ہوئے تو علاج چھوڑنا
اور موقوف کرنا منع کرتے ہو اگر شاید ایسی صورت میں معالج بیمار ہو جاوے۔ یا اوسکو
سفر درپیش آوے۔ یا کوئی اور سبب مزاحم پڑے تو اوسوقت ہم کیا کریں جواب
اسکا جواب یہہ ہے کہ معالج اپنی بدلے دوسرا معالج تلاش کرے۔ اور اوسکو اجازت
دے اور اپنا نایب بناوے۔ اور مریض کو اوسکی ساتھہ مربوط کردے سونپ دے
اور کہدے کہ اب تم اس مریض کا ترکیب سے اس کا علاج کیا کرو۔ اور وہ نایب بھی
یہی سمجھے کہ میں اوسکی جگہہ علاج کرتا ہوں۔ اور جس ترکیب سے پہلا مرشد توجہ دیتا
ہے بعینہ اوسی ترکیب سے توجہ دیا کرے۔ کم و بیش نکرے۔ اور اپنے تئیں صرف
واسطہ و وسیلہ سمجھے

## ہدایت ۲۲

### توجہ دینے والا صالح اور پرہیزگار ہووے

اور یہ بات بھی تمکو بتلانا ضروریات سے ہے۔ کہ توجہ دینیوالا اور دم کرنیوالا شخص اگرچہ کسی
مذہب کا ہووے مگر صالح اور پرہیزگار اور خدا پرست ہو۔ اور شفا بخشی کی نیت اور دلسوزی
اور ترحم اوسکے دل میں موجود ہو۔ حدیث میں آیا ہے کہ مومن کا جھوٹا شفا ہے۔ اور کافر کا

جہوٹا ہو وا۔ اسبات سے بہی ثابت ہوتا ہے کہ پارسا اور صالح شخص کا نور بسبب اپنی
نیکی کے مطلق شفا ہے۔ اور اسکا فاجر و فاسق فاجر کا نور اگرچہ در اصل شفا تھا مگر بسبب
شامت اعمال اور گناہوں کے گندگی سے ایسا مکدر اور گندہ ہوگیا کہ دوا بن گیا۔
اور دوا کا قاعدہ ہے کہ فایدہ بھی کرتی ہے اور نقصان بھی پہونچاتی ہے۔ سو تمکو چاہئے
ہے کہ اگر تم سلب مرض کا شوق رکھتے ہو تو نہایت پرہیزگاری اور شریعت کی تابعداری
اختیار کرو۔ اور اپنے ظاہر و باطن کو لوث عصیان سے پاک و صاف رکھو۔ اور عاقبت کا ڈر
اور رحم۔ اور دلسوزی اور مصیبت زدہ کو مصیبت سے چھڑانے کی نیت اپنا خمیر کرلو۔ اور
ان باتوں کو دل میں جما لینے اور احسان کرنے اور نیک باتیں دکھلانے۔ اور ریاکاری کی
نیت سے ہرگز ہرگز نفرت کرو۔ اگر تم ایسا کروگے تو خسر الدنیا والآخرہ کو اپنا ہی حسب
حال نہ سمجھو۔ کیا تم اسبات کو تھوڑا جانتے ہو۔ کہ ایک مصیبت زدہ کی مصیبت کو ٹال لو
اور ایک دکھیا کی آفت کو جو ناحق ہوئی ہو باوجود قدرت کے سخت بیماری جیسی مصیبت
سے بچا لو۔ اور عاقبت میں درجے پاؤ۔ اور خدا اور رسول خدا صلعم کی رضا حاصل کرو

## ہدایت ۳۲ نمبر

## مریض کا رسمی نیند میں سلانا

اگر مریض کو خواب آتا ہو۔ اور وہ میٹھی نیند نہ سوتا ہو۔ اور کروٹیں لیکر بیچین رہتا ہو
تو تم تھوڑی روئی پر تھوڑا سا دم کرو۔ اور تھوڑا تیل دم کردو۔ اور کہدو کہ اس
روئی کی بتی بناؤ۔ اور دم کیا ہوا تیل چراغ میں ڈالو۔ اور اوس بتی کو روشن کرکے
اور ایک لال چینی یا سبز شیشی کے لو (تاکہ نظر کو نقصان نہ کرے) اور اوس لالٹین میں
چراغ رکھکر تھوڑی فاصلہ پر اوسکی آنکھوں کے سامنے رکھدو۔ اور بیمار کو کہدو کہ ٹکٹکی

باندھ کر اور بہ خیال ہو کر اوسکے تو کو دیکھتا رہے چند منٹ بعد نیند آنے لگیگی ۔ اور
آنکھیں بند ہوتی جاوینگی ۔ جب نیند کا بہت غلبہ ہو سو جاوے ۔ پانچ چار دن تک
یہی روئی اور تیل کافی ہوگا ۔ پانچ چار روز بعد پھر وہم کردو ۔ نہ بیگہ ہو تو تکیہ وہم کر دیا
کرو ۔ اور سر کے نیچے رکھا کرو ۔ اور کہدو کہ چارپائی کا رخ بدل دو شمال کی طرف مریض
کا سر ہو ۔ اور جنوب کی طرف پاؤں اور چادر یا لحاف وہم کرکر اوپر اوڑھا دیا کرو

## ہدایت ۴۳

## غایب شخص پر توجہ دینی اور فایدہ پہونچانے کا بیان

توجہ کی تاثیر غایب شخص پر اگرچہ کتنی ہی فاصلہ پر ہو پہونچائی جاسکتی ہے جیسے
اگرچہ اسمیں بہت منافع پہونچتے ہیں ۔ مگر بعض بعض شرائط اور نقصان اور ضرر بھی
ہوتی ہیں ۔ جنسے واقفیت ضرور ہے ۔ چنانچہ میں بیان کرتا ہوں ۔ بعضے بزرگ ایسے
صاحب کمال ہوتے ہیں ۔ جنکو تجویز کشف میں ملکہ ہوتا ہے ۔ اور ضبط خیال پر اتنے
قادر ہوتے ہیں کہ جب چاہیں اپنی خیال کی یکسوئی سے غایب اشیاء ۔ اور اشخاص
کو دیکھ لیتے ہیں ۔ توجہ دیتے ہیں اور فایدہ پہونچاتے ہیں ۔ ہدایت کرتے ہیں
مرض کو ہٹاتے ہیں ۔ چنانچہ معمولات میں لکھا ہے کہ ایک عورت حضرت مظہر
جانجاناں رحمۃ اللہ علیہ سے غایبانہ میں توجہ لیتی تھی ۔ اول اپنی آدمی کو بھیجدیتی تھی
ایک دن اوس آدمی نے آکر کہا کہ یا حضرت وہ متوجہ ہو کر توجہ لینی بیٹھی ہے ۔ جب حضرت
اوسکی طرف متوجہ ہوئے تو اوسکو سوتا ہوا پایا ۔ فرمانے لگے وہ ولایتیوں کے سامنے جھوٹ
بولنا اچھا نہیں ۔ وہ ابھی سوئی پڑی ہے تو کہتا ہے بیٹھی ہے ۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت
مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے کشف باطنی سے اوسکو دیکھ لیا ۔ اسیطرح اور بہت

ہمراہ ہو اوسکو سب اصلاحین سمجھا دینا۔ اور جس وقت پانی پینا ہو یا رومال باندہنا ہو
اور یہ آزمایا ہوا ہو کہ پانی اور رومال سے مجکو بیخبری ہوجاتی ہے۔ اور حالت استغراق
طاری ہوگی۔ تو اوس وقت بھی تنہائی اختیار کرے۔ یا ہمراہ کو پاس بٹھالے۔ اور جو
اور پانی اور رومال سے ایسی حالت ہووے تو مضایقہ نہین کہ شیخ اوسپر غایب مین
توجہ بھی کرے۔ اور پانی اور رومال کا بھی استعمال کراوے۔ اگر شیخ بزرگوار کسی
ضروری سبب سے چند روز توجہ دیکر چھوڑ دے۔ اور مریض دوری پڑجاوے۔ تو غائب
کو توجہ دینا وہی کام دیگا جو سامنے دیتا تہا۔ اگر توجہ بھی بند ہوسکے۔ تو دم کیا ہوا
پانی بہیجا کرے۔ یا رومال دم کرکر روانہ کیا کرے۔ ان دونون چیزونسے بیماری
کٹ جاویگی۔ اور یاد رکہو کہ اس توجہ کو در و دیوار حجر شجر۔ اور کوئی شی روک
نہین سکتے اور نہ اسکی پہونچنے مین عرصہ لگتا ہے۔ بلکہ اگر تم دم کیے ہوئے چیزین بہیجا
کروگے۔ تو توجہ دینے کی ماندگی سے اپنے تئین بچاوگے۔ مگر اول اول دو چار دفعہ
سامنے بٹھلاکر توجہ کرنا ضرور پڑتا ہے تاکہ مریض سے رابطہ قایم ہوجاوے اور مریض توجہ
کا اثر ہونے لگے۔ اور اوس شخص پر جسکو کبھی سامنے نہ بٹھلایا گیا ہو۔ فوری علاج
کرنا اور ان چیزونکی ذریعہ تاثیر کا فایدہ پہونچنا محال پڑتا ہے ؀

## ارشاد چہلم

### اختلاف مزاجہا و طبایع مریضان

جیسا مریضونکے طبایع مین اختلاف ہوتا ہے ویسا ہی اختلاف مرضون مین بھی
پایا جاتا ہے۔ اور ایسا ہی اختلاف بزرگون کی توجہ سے دیکھا جاتا ہے جیسا توجہ کی

ترکیب مین تغیر تبدل ہوتا ہے ویسا ہی تاثیرون اور نتیجون مین فرق پایا پڑتا ہے
بعضی مریضون کے طبایع ایسی چالاک اور چست اور سخت ہوتے ہین کہ اونپر مشکل سے
اثر ہوتا ہے یا بالکل نہین ہوتا اور شفا کا حاصل کرنا محال ہوتا ہے مگر ایسی
آدمی بہت کم ہین جنپر کوئی تاثیر بالکل نہو - اگر تین بیمارونکا علاج کیا جاوے
تو اول تو تینون پر نہین تو ایک پر تو ضرور اثر ہوجاتا ہے - اور توجہ کا دینا خالی
نہین جاتا اور تین مین سے ایک مریض ضرور کہ جو ایک بیماری مین مبتلا ہو بیشک
شفا پاتا ہے - بعض طبایع ایسی ہوتے ہین کہ اول ہی روز انکو کچھ بگڑتے ہی تاثیر شروع
ہوجاتی ہے - اور اول ہی سے توجہ سے تخفیف ہونے لگتی ہے روز بروز مرض گھٹتا جاتا ہے
اور جلد تندرست ہوجاتا ہے - بعضی ایسے ہوتے ہین کہ ظاہرا تو کچھ تاثیر محسوس نہین
کرتے مگر جلد یا دیر مین صحت پاجاتے ہین - بعضی ایسی ہین کہ تاثیر تو اول ہی روز
روز معلوم کرلیتی ہین - مگر شفا دیر مین حاصل کرتے ہین - بعضونکا ایسا حال ہوتا ہے
کہ اول ہی روز سے تاثیر معلوم کرلیتے ہین - اور مرض مین دن بدن کمی دیکھتے
ہین لیکن چند روز بعد پھر مرض بڑھ جاتا ہے - ایسا معالج اوس وقت سہم جاتا ہے کہ علاج
کرنیوالے کو صحت کا شک پڑجاتا ہے اور اوسکا دل شکستہ ہوجاتا ہے علاج مین سستی اور کاہلی پیدا کرنے لگتا ہے تو عبث ہوجاتا ہے
اور معالج سست اور ڈھیلا پڑجاتا ہے - اور جسقدر معالج سستی اور ڈھیلا ہوگا - اوسیقدر
اوسکا علاج بھی ڈھیلا - اور کمزور تاثیر ہوگا - اور جسقدر چست رہیگا - اور صحت کا کامل
یقین - اور بھروسا کریگا اوسیقدر جلد شفا بخشیگا - اور کامیاب ہوگا تو مناسب
ہوگا کہ مرشد بالکل شک نلاوے - اور نہ شک آنے دیوے - مریض کو تاکید کرے کہ صحت
کا یقین رکھے - اور مریض کیسا ہی [illegible] ہو [illegible] اول

اول دو چار پانچ سات دن تک تو کچھہ تاثیر پہچانی نہین – نہ مرض مین کچھہ کمی پڑتی
ہین – چند روز بعد تاثیر بھی معلوم کرنے لگتی ہین – اور مرض مین بھی کمی پاتے ہین
مناسب ہے کہ دونون شخص ہمت نہ ہارین – اور امید قوی رکھین – اور ٹھیک وقت
اچھی طرح توجہ کرتے رہین – بعض اوقات تین طرح کا معاملہ پیش آتا ہے – ایک تو
یہہ کہ مریض نہ تو کسی طرح کی تاثیر دیکھے – اور نہ کسی مرض مین کچھہ کمی اور تخفیف معلوم
کرے – اس صورت مین تین روز یا ایک چلہ بڑی ہمت سے توجہ کا دینا جاری رکھنا
چاہئے – دوسری یہہ کہ تاثیر بھی محسوس ہو دے اور مرض مین بھی تخفیف ہو وے – ایسی
صورت مین اتنی دیر توجہ کرو جسقدر ہستی ہو سکے – مگر ڈیڑہ گھنٹہ سے زیادہ ہو وے – تیسرے
یہہ کہ نہ کچھہ تاثیر سے معلوم پڑے – نہ کچھہ تخفیف ہی ہو – اور مرض بڑھتا ہوا نظر
آوے – اس تیسری صورت مین علاج چھوڑ دو – اور حکیم سے علاج کرا لے – اور دوا
پینے کی صلاح بتلاؤ – مگر ایسا معاملہ کبھی شاذ و نادر ہوتا ہے کہ توجہ سے مرض بڑہ جاوے
مینے تو کبھی ایسا نہین دیکھا – سوا دو شخصون کے جو مسلک بیماری سے آخر مین مر گئے
تھے – بعض بزرگون کے توجہ کا مریضون پر سخت اثر ہوتا ہے – اور مریض کو غش
آ جاتا ہے – یا شاید کچھہ تکلیف ہوتا ہے – انگڑائیان آتی ہین – رعشہ پیدا ہو جاتا ہے
جمائیان آنے لگتی ہین – تاہم بدن مین شدت سے گدگدیان ہوتی ہین – ان سب صورتون
مین تم اپنی نیت اور ارادہ سے ان سب باتونکو دفع کرو – اگر پھر بھی نہ ہو اور تکلیف
زیادہ ہی زیادہ دیکھو – تو جان لو کہ مریض کی طبیعت بہت نازک ہے سخت توجہ
کی برداشت نہین کر سکتا – مناسب ہے کہ ایک گز کے فاصلہ سے انگلیان کھڑی
کرکے ڈھیلے رکھکر پاس کرو – اور سر دبا و فرحت بخشنے کی نیت رکھو – اپنا پاسون سے

بھی بہری بڑی مرض جاتی رہتی ہین ۔ اور مریض صحت پاتی ہین ۔ اگر مریض کی
آنکھین بند ہونے لگین اور آنکھون کا رنگ بدلنے لگی ۔ اور خمار سا چھاتا جاوے
یا بالکل حالت بیہوشی مین سو جاوے ۔ تو ان سب باتونکو تم بہت مبارک سمجھو
اور خوشی سے طور پر توجہ دیئے جاؤ ۔ یہ نیند بذات خود ایک شفا اور صحت ہے ۔ توجہ
جسقدر کثرت کے ساتھ نیند آویگی اوسیقدر صحت ہوتی جاویگی ۔ جب تم توجہ دے
چکو ۔ تو اخیر مین گھٹنون سے پاؤن کے اونگلیون تک پاس کرو ۔ اس سے سر کا نور
پاؤن کی طرف کھنچیگا ۔ اور سر اور اوپر کا دھڑ خالی ہوتا جائیگا ۔ اور جسقدر سر خالی
ہوتا جائیگا ۔ نیند کم ہوتی جاویگی ۔ اور ہوش آتا جاویگا ۔ مریض آنکھین کھولیگا
اور جاگ پڑیگا ۔ اور اوسکا دل بحال اور خوش ہوگا ۔ اسی لئے مین تمکو سمجھا ہے
دیتا ہون کہ بعض مریض کو توجہ سے ایسی سخت نیند آتی ہے کہ اگر اوسکے اونگلی کاٹ
ڈالو یا ہاتھ تراش لو ۔ یا سخت چٹکی بھرو یا اور کسیطرح کی تکلیف دو ۔ تو وہ
بالکل بیدار نہین ہوتا ۔ اگر ایسا اتفاق ہو جاوے تو بالکل مت گھبراؤ ۔ تمہارا مریض
اس نیند مین بہت آرام پاتا ہے ۔ اوسکو بخوبی سونے دو ۔ اور مت جگاؤ ۔ اور تم
اوسکے پاس بیٹھے رہو ۔ نہ کسیکو نزدیک آنے دو نہ ہاتھ لگانے دو ۔ نہ کسیکو جھانک کر
دیکھنے دو ۔ اور خبردار تم بھی کرختگی اور سختی سے اوسکو مت جگاؤ ۔ اگر تمکو جگانیکی ضرورت
ہو ۔ یا کوئی کام کاج اٹکا ہوا ہو ۔ یا جگانا ہی منظور ہو تو اوسیطرح گھٹنون سے
پاؤن تک جتنا وہ نہ جاگے پاس کئے جاؤ اور اگر شاید جاگ جاوے مگر آنکھون
کو نہ کھول سکے ۔ اور کہے کہ میرے آنکھین نہین کھلتی ہین ۔ تو تم اپنی دونون
انگوٹھون سے مرو یعنی اوسکے آنکھون کے کونون سے ناک کے بیچ کیطرف کو کرتے جاؤ

آرام اور چین مین ہووے۔ اس حالت کو استغراق کہتے ہین۔ اور جسپر یہہ حالت
وارد ہو۔ اوسکو مستغرق بولتے ہین۔ اور جب یہہ حالت ترقی پر ہو۔ اور اعلی درجہ
کو پہونچ جاوے۔ تو مریض بالکل بیہوش ہو جاتا ہے۔ اور اوسکو مطلق کچھہ
خبر نہین ہوتی۔ اگر اوسکو کوئی پکارے یا ہلاوے یا اوسکے بدن کو کوئی سخت تکلیف
پہونچاوے۔ تو بھی نہ وہ جاگیگا۔ اور نہ اوسکو ہوش ان باتون کا ہوگا۔ اور نہ اوسکو اندر
کی خبر ہوگی۔ نہ باہر کا کچھہ خیال ہوگا۔ اور جب اس حالت سے باہر نکلیگا تو ان سب
باتون کو نیست اور کالمعدوم سمجھیگا۔ اس حالت کو نشہ کہتے ہین۔ اور جب مریض سو
یا ہو۔ اور اوسکی آنکھین بند ہون۔ اور اوس سے کچھہ سوال کیا جاوے
تو وہ ٹھیک ہوش والون کیطرح جواب دیوے۔ اور چلے اور پھرے۔ اور کام کاج کرے
اور جب جاگتا ہو تو پچھلے دوسرے پاس کرکر جگایا جاوے تو اوسکو اپنے بولنے اور چلنے
پھرنے اور کام کاج کرنیکا مطلق علم نہو۔ اور سب کچھہ بھول جاوے تو اس حالت
کو حالت انبساط کہتے ہین۔ ان تینون حالتون کا مین علیحدہ ارشاد مین بقدر
ضرورت بیان کرونگا۔ یہان صرف اتنا لکھتا ہون۔ کہ ان تینون حالتون
مین سے جو واقع ہو جاوے اوسکو بہتر اور مبارک سمجھو۔ اور اونکے ذریعہ سے جسطرح
بتلاونگا۔ اپنا مقصود یعنی شفا حاصل کروگے۔ اور رائگان نہ جانے دو۔ یہہ
وہ متبرک حالتین ہین جنکی تعریف لکھنے پڑھنے اور سننے سے باہر ہے۔

## ہدایت ۲۱

## دوربینی کا خیال اور بیان

بعض مریضوں پر ایسا اثر ہوتا ہے کہ جیسا وہیں توجہ پہنچائی ہے تو اوسکی بیماری
اپنی جگہہ سے ہلجاتی ہے - اور مسرون کے طرف نکلنے کو رجوع کرتی ہے - او وقت
عین توجہ میں وہ بیماری زور مارتی ہے - اور مریض کو تھوڑی تکلیف دیتی ہو - بلکہ
بعض اوقات توجہ کے بعد بھی وہ تکلیف باقی رہتی ہے - اسکا نام درد بابینی ہے -
یہہ درد بابینی صحت کی نشانی ہے - اور مریض کو کم و بیش ضرور ہوتا ہے - اور اکثر
بیماری میں ظہور پاتا ہے - اس درد بابینی سے ہرگز نہ گھبرانا چاہیئے - اور مریض کو بھی سمجھا
دینا چاہیئے - کہ اگر یہہ درد نہو تو صحت کی امید کم ہوتی ہے - اگرچہ بعض بعض مریضوں
کو اسکے بغیر بھی شفا ہوجاتی ہے - مگر اسکا پیدا ہونا بہت اچھا ہوتا ہے - اور اس درد
بابینی کا بحران بھی پڑتا ہے - یعنی پانچویں ساتویں دن زیادہ زور دیتا ہے - مگر یہہ
درد بابینی دیرپا نہیں - تھوڑی دیر ٹھہرتا ہے - اسکا روکنا خطرناک ہے [illegible]
میں اسکے پیدا ہونیکی امید رکھو - اور اگر اسمیں شدت دیکھو تو معالجہ کا ارادہ کرو
اور یہہ درد بابینی بسبب علاج تبدیل - اور تبدیلات بھی کہتے ہیں ایسا شدت کا بھی
نہیں ہوتا - کہ مریض سے جھیلا نہ جاوے - جب توجہ درد بابینی کو اوبھارتی ہے تو اوسکی
برداشت کرنیکی بھی قوت بخشتی ہے - اور اگر شاید درد بابینی اس شدت سے ہوجاوے
کہ مریض سے سنبھالا نہ جاوے - اور اس صورت میں معالج بھی خوف کہاوے - اور اندیشہ
کرے - تو یا تو علاج کو چھوڑ دیا جاوے - یا ترکیب کو بدل ڈالے - اور دوسرے سرور بخش
پاس کرے - اگر یہہ پاس بھی موافق نہو - اور تکلیف اور درد زیادہ سے زیادہ ہوتا
جاوے تو جان لو کہ مرشد کا نور مریض کے مزاج اور بیماری کے موافق نہیں ایسی
صورت میں علاج ضرور چھوڑ دینا چاہیئے - مگر ایسا شدید درد کبھی اتفاقیہ ہوا کرتا ہے -

## توجہ سے بیمار جی کی حالت اور استعداد کے موجب نتیجہ ظاہر ہوتا ہے

اکثر مریضوں پر توجہ دینے سے جیسے بیماری ہوتی ہے یا جیسے مریض کی استعداد ہوتی
ہے ویسا ہی درجہ تبدیل ظاہر ہوتا ہے۔ مثلاً اگر تپ والے پر توجہ کیجاوے اور اوسکے
حق میں عرق آنا مفید ہووے تو عرق آیا کرتا ہے اور جو پیشاب کی ضرورت ہوتی
ہے تو کثرت سے پیشاب آتا ہے اور بیمار کو بحال لیجاتا ہے حکایت ایک دانا
طبیب کے فرزند کو تپ ہوا اسکا نام وحی فلاشہ ہے اوسکے چہرہ پر
ظاہر ہراہٹ اور جگر پر ورم تھا۔ وہ خود ایسا دانا طبیب کو شریک کر کر اوسکا علاج
کر لیتے تھے۔ اوسکو عرق بالکل نہ آتا تھا۔ وہ ۳ دن برابر یہ تپ رہا۔ آخر وہ
میرے آگے کہنے لگے کہ اب تم اپنے علاج کی طرح ہوئی یعنی علاج شروع کیا۔
اور اونسے پوچھا کہ اسکے حق میں کونسی بات بہتر ہے۔ اونہوں نے فرمایا
کہ اگر اوسکو عرق آجاوے تو امید ہے کہ تپ ٹوٹ جاوے۔ میں نے کہا خدا سے امید
رکھو۔ اور جو عرق آوسے تو ہوشیاری کرو کہ سوکہنہ جاوے۔ اور ہوا نہ لگے
اور دوا کا دینا موقوف کرو۔ چنانچہ دوسرے تیسرے دن اوسکی بدبیری ظاہر
ہوئی۔ اور چوتھی یا پانچویں خوب عرق آیا۔ اور تپ ٹوٹ گیا ورم جگر بتدریج
جاتا رہا۔ اور تھوڑے دنوں کے عرصہ میں تندرست ہو گیا۔ بسبب شدت گرمی کے
علاج چھوٹ گیا۔ مگر میں دس بارہ دن تک دفع کیا ہوا پانی احتیاطاً پلواتا
رہا۔ اسیطرح جس بیمار کے معدہ میں خلل ہووے۔ اور جلاب کا دینا مفید ہووے
یا کوئی بیماری ایسی ہو جو فصد لینا۔ اور خون نکلوانا موثر ہووے۔ تو دست آنا

ہیں۔ اور کسی کسی کی راہ سے خون بھی نکل جاتا ہے جسکا بہت ایک نوجوان
لڑکے کے دونوں کانوں سے پیپ جاتی تھی۔ اور پھر ان میں سے رات دن
آواز آیا کرتی تھی۔ اور یہہ بیماری وقت شیر خوارگی سے شروع تھی
اور اوسکے سماعت بھی جاتی رہی تھی۔ اور وہ ایسا تنگ ہوتی تھی کہ
دیواروں میں ٹکریں مارتی تھی۔ اور گھبڑ لیوٹ رو دیا کرتے تھے۔ اوسکے
والدین بہت کچھ علاج معالجہ کر چکے تھے۔ مگر کوئی فایدہ نظر نہ آیا۔ لاچار ہوکر
علاج چھوڑ دیا۔ مجھسے التجا کی۔ میں نے ترس کھا کر علاج شروع کر دیا۔ اور اول
ایک دانا طبیب سے پوچھا کہ کسیکو اگر ایسی ایسی بیماری ہو اوسکے حق میں کیا
بہتر ہے۔ اونہوں نے فرمایا فصد کھلوائی جاوے۔ اور تنقیہ دماغ کیا جاوے
تو شاید مرض جاتا رہے۔ یا ترقی ہونے پاوے۔ اور حالانکہ فصد اور جلاب بھی
کئی بار متواتر ہو چکی تھے۔ تین دن توجہ دی تھی کہ اوسکے انگوٹھے پر پھوڑا
نکلا۔ جسمیں پیپ بھری ہوئی تھی۔ اور موتی کیطرح چمکتا تھا۔ پھر کلائی اور بازو
اور بازو میں پھوڑے نکلنے شروع ہوئے۔ انمیں سے پیپ اور لہو بہتا تھا
اور کئی جگہ بدن میں چھوٹی چھوٹی پھنسیاں نکلی تھیں۔ اور بالوں کی جڑوں
میں سے خود بخود خون جاری ہوتا تھا۔ دانتوں میں سے۔ اور ناک سے اور پیشاب
کی راہ سے خون بہتا تھا۔ اور کانوں سے بھی پیپ کا نکلنا زیادہ ہوگیا۔
اور ایسا زور ہوا کہ پھوڑوں کے سبب وہ کھڑی ہو کر پیشاب پاخانہ کو نہ جا سکتی
تھے۔ اور دست بھی شروع ہوگئی۔ تین چار یا پانچ دست ہر روز ہوا کر
تے تھے۔ اور پاخانہ لیسدار ہوتا تھا۔ ذ توجہ سے جو دست آتے میں رقیق تھا

اور پانی بہت نہیں ہوتی تھی بلکہ ہم ہوتی ہیں لیکن اوشکین لیس بہت ہوتا یا
پانچ چھ دن تو ہر روز تین تین چار چار آتے تھے۔ اور ساتوین روز بہت بار ہوتا
وسنت بھی اوسدن چھ سات آٹھ آجاتے تھے۔ اور تھوڑے بھی زرد ہوتے تھے
خون بھی جگہ جگہ سے نکلتا تھا۔ اور بھوک تو اول ہی کم ہو گئی تھی۔ جب یہ بیماری
حد سے گذرنے لگی تو اوسکی لڑکا گھبرانے لگے۔ اور لوگ بھی اونکو سمجھانے لگے
تو اونھون نے چاہا کہ تو جنکا دینا چھوڑوا دین۔ مگر اونپر میری عظمت اور
علیشف بہت تھی۔ اور پہلی یہہ اقرار کروا لیا تھا کہ علاج چھوڑوانا۔ وہ
دل میں ادب چپکی ہو رہے۔ اور علاج میرا جاری رہا۔ ایسی تھی سی ہوکو
امید ہوئی۔ اور کامل یقین ہو گیا کہ انشاء اللہ ضرور آرام ہو جاویگا۔ کیونکہ
مینے تو حکیم سے پہلی ہی دریافت کر لیا تھا۔ قصہ کوتہ ساڑھے تین مہینے تک علاج
جاری رکھا۔ اتنے عرصہ مین اوسکو بلا ناغہ ۲۴۹۰ دست مواد کے آئی۔ پھر
اچھی ہو گئی۔ اور تندرستی۔ اور بحالی۔ اور قوت۔ اور بھوک۔ بڑھنے لگی
سنتوا ہی ایسی تیز اور قایم ہو گئی کہ مین گھڑی کو زمین پر رکھکر دو چار ہاتھ
کو ہٹا کر پوچھتا تھا کہ دیکھو گھڑی کے آواز آتی ہے۔ سواے اوسکی بیماری
کے اور کسیکو سنائی دیتی تھی۔ اور چہرہ اوسکا ایسا نورانی ہو گیا کہ پہلے کبھی
ایسا نہ تھا۔ اور دستور ہے کہ جب تین دست آوین تو بیمار کا اوٹھنا بیٹھنا محال
ہو جاویگا۔ مگر اوسکی قوت ایسی تھی کہ وہ اپنے پلنگ کی بہاری چارپائی کو تکان
تہنا اوٹھا لاتے تھے۔ دست بھی کم ہو گئی۔ میری دانست میں اگر ایک مہینہ
اور علاج کیا جاتا۔ تو امید تھی کہ دس پندرہ برس وہ بیماری عود نکرتے۔

بلکہ کبہی سبب سی علاج موقوف ہوگیا۔ اور پانچ چہہ برس وہ تندرست رہی۔ بعد
اوسکی پہر کبہی کم کم اوسکی سر کے طرف زور ہو جاتا تہا۔ اور دم کبہی ہوکر پاگل
آرام آتا تہا۔ یعنی سخت سخت بیماریون مین قریب دو سو مریضون کے علاج
کیا ہوگا۔ اور اتنا کبہی سیکہے جاتا ہون۔ اور بعضی مریضون کا حال علیحدہ
کتاب مین لکہہ رکہتا ہون۔ اور بعضون کا نہین لکہا۔ اور خفیف خفیف بیمار کو
کا نہین لکہتا۔ اور بہول بہی جاتا ہون۔ مناسب بلکہ النسب ہو تا کہ مین کل
بیمارون کا حال جنکا تجربہ کرچکا ہون اس کتاب مین لکہہ دیتا اور تمہارے یقین
اور اعتقاد کو بڑہاتا مگر کتاب بہت طوالت پکڑ جاویگی۔ اور مجکو اور دیکہنے والو
کو تکلیف ہوگی۔ مگر تم سچ جانو۔ اور یقین رکہو کہ اس کتاب مین کوئی فضول
اور دروغ بات نہ لکہونگا۔ بلکہ اوتنا ہی لکہونگا جسکا مین تجربہ کرچکا ہون
اور جسکا تم بہی تجربہ کرسکو۔ اور بخوبی آزمالو۔ اور میرے پر طرح طرح کی بد
گمانیان جیسی ارزل اور کمینہ لوگون کے عادت ہی ہرگز مت کرنا۔
میری نیت خالص اور صاف ہے مین تو صرف یہی چاہتا ہون۔ کہ خلق اللہ
کو نفع پہونچی۔ اور میرا خاتمہ بخیر ہوجاوے۔ اور مین اپنی دانست مین اس
کتاب کو ایسا قریب الفہم اور آسان کردونگا۔ کہ ہر شخص جو تہوڑا بہی علم اور
لیاقت اور استعداد رکہتا ہوگا سمجہہ لیگا۔ اور آزما سکیگا۔ اور اگر مقتضای
بشریت سہوا کچہہ اسمین بہول ہووے تو مین یہہ بہی وعدہ کرتا ہون کہ
بعد چندے بشرط الحیات کی جو رد و بدل بیان کرونگا میری زندگی مین کوئی شایق
پہر میرے تک آپہونچ جاوے اور اسکو بخوبی سیکہنا چاہیے۔ تو سبقاً سبقاً پڑہ لیہی

ونگا اور تجربہ بہی کیا ہو وںگا۔ اور تمام مشکل حل کردونگا۔ یا در کہو کہ میں اس
کتاب کو بغایت اور عجیب نہیں لکہا ہے مجکو کیا حاصل تہا جو تصنیفی میں ایسی
محنت اوٹہاتا۔ اور طرح طرح کے بعض مضمون سے بیان زود خلایق ہوتا۔ اور جہوٹ
اور فریب کتاب میں درج کرجاتا جو قیامت تک ہزاروں لاکہوں خلق اللہ
کے نظر سے گزرتا۔ بعض بیماریاں ایسی ہیں جیسے بچوں کو پسلی کی بیماری ہوتی
ہے یا مرد و عورت کو کہانسی۔ ایسی بیماریوں میں قے بہی ہوتی ہے۔ اور دست بہی
ہوتے ہیں۔ اور بغیر قے اور دست کے بہی شفا پاتے ہیں۔ بعضی ریاحی بیماریوں
میں جیسے درد شکم ہوتا ہے۔ ریح میں ہوا خارج ہوتی ہے۔ بعضی بیماریوں
میں پہنسی۔ اور گرمی والے نکل آتے ہیں۔ پسینہ بہت آتا ہے۔ پیشاب آتا ہے
ناف میں درد ہوتا ہے۔ بیماری بلجاتی ہے۔ اور یہی اثر کی معلوم ہوتی ہے
زخم کا مواد اکثر منتقل ہی جاتا ہے اور کبہی تہوڑا بہت بہہ بہی جاتا ہے۔ پیشاب
میں خون آتا ہے۔ یا رنگ قارورہ بدل جاتا ہے جسکو طبیب دیکہکر ڈر جاتا ہے
یہہ سب نتیجے ہیں جو میں شروع ارشاد سے بیان کرتا آیا ہوں۔ اور ایسی ایسی اور بہت
سارے جنکا بیان نہیں ہوا مریض میں توجہ کی برکت سے ظاہر ہوتی ہیں۔ اور
اونکو تبدیلات اور مدارج تبادیل کہتے ہیں۔ یعنی مریض کے اصلی حالت یا کسی
حال سے دوسری حالت کیطرف بدلتی جاتی ہے۔ اور یہہ تبدیلات دو قسم کے
ہوتی ہیں۔ خوش تبدیل اور خراب تبدیل۔ خوش تبدیل وہ ہی جو صحت
کی امید دلاتی ہے۔ اور مریض کے حق میں اچہی ہوتی ہے۔ جیسے کسی نفس کے
سر میں درد لگ گیا ہو۔ اور نزلا گلے کے راہ سے چہاتی پہ گرتا ہو۔

محسوس ہو - اور ناک سے رینڈش نہ ہو - اور توجہ دینے سے ناک جاری ہو جاوے
اور رینڈش ہونٹوں کے راہ سے بہنے لگے تو یہہ خوش تبدیل ہے - جان لو کہ ناک کے
رستے نزلہ بہکر آرام ہو جاویگا - یہہ تبدیل اچھی اور مبارک ہے - اور اگر کسی کو جہان
نکلے ہو اور اسکے دانے اوبھرے ہوئے موتی کیطرح چمکتے ہوئے ہوں - اور وہ
بتن و فتہ توجہ دینے سے والی اور بیٹھ جاویں - تو سمجھو کہ یہہ خراب تبدیل ہے
اور اسمیں موت کا ڈر ہے - اسیطرح کل تبدیلات کا خیال کرلو - اگر تمہاری
علاج سے خوش تبدیل پیدا ہو تو تم اوسکو اچھا سمجھو - اور مت گھبراؤ - بلکہ اپنے یقین میں
لو بڑہاؤ - اور بیمار کو بھی تسلی دو - اور ایسی تبدیل کو ہرگز ہرگز مت روکو - نہ
اوسکی روکنے واسطے کوئی دوا دو - بلکہ یقین کرلو - کہ وہ بیشک تندرست ہو جاویگا
اور اگر کوئی خراب تبدیل ظاہر ہو تو البتہ اوسکا اندیشہ ہے اوسوقت دوا سے بھی مدد
نہ ہو بچاؤ - اور طبیب سے بھی مشورہ لی لو - اگرچہ اوسکی صلاح بموجب عمل کرو - یا
نکرو - مگر توجہ دینے سے ہمت نہارو - اور اپنی یقین کو ڈانواں ڈول نکرو -
اگر توجہ دینے والوں کو طبابت میں بھی کچھ ملکہ ہووے تو بہت ہی خوب اور نور
علی نور ہے - اسلیئے میں اطبا کو بھی رغبت دلاتا ہوں کہ ذرا اس کتاب کی طرف
بھی غور فرماویں - دیکہیں اور معلوم کریں کہ یہہ کیسا مفید اور متبرک علم ہے جو بیمار
سے بیمار کو صحت بھی بخشتا ہے - اور بدباطنوں کی باطن کو بھی سنوارتا ہے - علم و
بیش اخلاق کو بھی درست کرتا ہے ۔

## ہدایت ۳۸

## توجہ میں کسی طرح کا نقصان نہیں

میں نے خوب آزما چکا ہوں کہ توجہ میں کسی طرح کا نقصان نہیں پہونچتا بلکہ فائدہ ہی
ہوتا ہے ہاں البتہ نقصان جب پہونچتا ہے جب شیخ کسی سخت بیماری میں
خود مبتلا ہو۔ اور ایسی حالت میں توجہ کرے یا توجہ لینے والا نا امید ہو جاوے
اور یقین کو توڑ ڈالے۔ یا سوائے نصیحت کے اور کسی غرض نفسانی اور طمع اور رسم
و تماشے میں مبتلا ہووے یا بیماری جگہ سے ہل جاوے۔ اور پچھلی رات آدمی ایسے وقت
علاج نہیں ہو سکتی۔ یا بد ہمتی اور بد اخلاقیوں میں گرفتار ہووے۔ اور کم فائدہ
اسوقت پہونچتا ہے۔ اور صحبت میں دیر جب لگتی ہے جب شیخ بے پرواہی اور
اور کم اعتمادی سے ہر وقت بے دلی سے علاج کرے۔ یا اچھی طرح محنت نہ اوٹھاوے
یا سخت بیمار ہو تو دو تین چار منٹ کی توجہ پر اکتفا کرے۔ یا بالکل پرہیز کو
بھول جاوے۔ اور عجز و انکسار اور تکبر اور بد زبانی سے مریض کے دل کو توڑ دے۔ اور توڑتا ہے
ریاکاری میں شکوہ کیا سمجھتا ہوں کہ ایسے وقت تمہارے سوا بیمار کا کوئی تدارک
کرنیوالا۔ اور غمخوار نہیں جب تم نے ایسا اچھا کام اختیار کیا ہے تو اپنی نیت کو درست کرو اور
اوسکو انجام کو پہونچاؤ۔ اور خبردار نالایق کام ہرگز نکرو۔ ورنہ تمہاری محنت
برباد۔ اور گناہ لازم۔ پھر تم آخر کیا پاؤگے۔ بلکہ اسکی جوابدہی تمہارے
ذمہ رہیگی۔ بر رسولان بلاغ باشد و بس

## ہدایت ۲۶

## توجہ اور لینا ہمیشہ کا کام ہے

سچ پوچھو تو توجہ دینا۔ اور بیماریکا سلب مرض کرنا خاص اولیاء اللہ اور خدا
پرستوں کا کام ہے۔ نہ کہ ایسے نااہلوں سے کہ اسکو بیمار رکھا۔ اور پرہیز کون کرے

یا دیر میں اول ہی دن یا دس بیس روز کے بعد یہ حالت ترقی پکڑتی ہے۔
تو مریض بالکل غافل ہو کر آرام سے سو جاتا ہے۔

## ہدایت ۱۳

## سُکر کے بیان میں

جب مریض بالکل غافل ہو کر سو جاتا ہے تو اوسے بالکل ظاہر اور باطن کی خبر نہیں
ہوتی۔ اور بعض بعض مریض کی صورت بھی کچھ کچھ بدل جاتی ہے۔ اور بعض بعض
علامات بھی ظاہر ہوتی ہیں۔ جو دیکھنے اور تجربہ کرنے سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس
صورت میں عموماً مریض کے سارے جسم۔ اور خصوصاً اوسکے سر میں مرشد کا نور
زیادہ جمع ہوتا ہے۔ اگر مریض پر یہ حالت خفیف درجہ کی ہے۔ یا اول اول
پیدا ہوئی ہے۔ یا اوسکی طبیعت اوس نئی حالت کی عادی نہیں ہوئی۔ تو پکار
پکارنے۔ ہلانے اور شور و غل مچانے سے جاگ جاتا ہے۔ اور آنکھیں کھول دیتا ہے
اگر جاگ جاوے۔ تو جان لو کہ ابھی یہ حالت اپنے اوپر اچھی طرح غلبہ نہیں کیا اور
کامل فیض نہیں ہوا۔ مگر تم بہت خبردار اور ہوشیار ہو کہ اگر اول اول ایسی حالت
کسی پر شروع ہو تو خاموش طور سے توجہ دیتے رہو۔ اور غل شور بالکل نہ ہونے دو
اور چیخ بھی نہ مارو۔ اور چپکے چپکے سب کام کرو۔ اور کرختگی سے اوسے ہرگز مت جگاؤ
اگر اول اول اوسکو کرختگی سے جگا دو گے۔ تو گویا تم اوسکی بنا پر دشمنی کرو گے
اور یہ حالت دوبارہ اوسکو پیدا ہونی نہایت مشکل سے ہوگی۔ یا کم از کم ایک
دو دن محنت کرنی پڑیگی۔ جب یہ حالت رفتہ رفتہ جلد یا دیر میں۔ یا اول
ہی روز ترقی پکڑیگی تو یہ صورت ہوگی کہ اگر اوسکے بدن میں سخت چٹکی لیجاوے

یا کوئی اعضا کاٹ لیا جاوے یا کیسا ہی غل شور کیا جاوے یا اوسکی باہر لٹکا دو
سچا یا جاوے۔ تو وہ بالکل نہ جاگیگا۔ اور نہ ہوشیار ہوگا۔ نہ آنکہ کہولیگا۔
اور نہ کچھ خبر رکھیگا۔ ایسی حالت کو اصطلاح صوفیہ میں استغراق کہتے ہیں ؛

## راحت ۲۲
## استغراق کے بیان میں

اب استغراق کا حال معلوم کرو۔ جب مریض کو سکر کی عادت ہو جاتی ہے۔ اور اسکو
اسمیں ترقی ہوا کرتی ہے۔ تو اوسکی حواس خمسہ ظاہری بالکل بیکار۔ اور حواس
خمسہ باطنی تیز اور ہوشیار ہو جاتے ہیں۔ عقل معاد اوسکے طیران میں ہو جاتی ہے
اور اوسکو روز بروز کمال کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔ اور عقل معاش کمی پر آجاتی ہے
اسلیے وہ دنیوی امور کے انتظام میں اوسوقت سے زیادہ عقل نہیں رکہتا۔ اور
سادہ لوح بنتا جاتا ہے۔ چنانچہ یہی خواب میں بھی ہماری عقل معاش کا حال
کم و بیش ایسا ہی ہوا کرتا ہے۔ اور نسبت بیداری کے رنج و راحت کی تکلیف
اور لذت زیادہ اوٹہاتا ہے مستغرق جب جاگنے لگتا ہے۔ تو اوسکا ارادہ پہلے
جاگنے کا ہوتا ہے۔ اوسیوقت جاگ پڑتا ہے۔ اسیطرح یہی خواب میں بھی
جاگتے وقت پہلے جاگنے کا ارادہ ہوتا ہے۔ تو بغیر ارادہ کی جاگ جاتا ہے
اسیطرح یہی خواب میں غلبہ کے وقت ہو یا ہو ا فنا کرتا ہے۔ اسیطرح استغراق
خواب میں ہے روح کو ہوا میں طیران ہوتا ہے۔ اور مستغرق کا دل خوش
رہتا ہے اور بہت لذت پاتا ہے۔ اور اوسوقت اوسکی چہرہ کا رنگ بشاش بھی
علیحدہ ہوتا ہے۔ بظاہر بشاشت اور خوشحالی نظر آتا ہے۔ اگرچہ اوسکی آنکھیں

ان تینون حالتون کی تعریف اگر بتفصیل لکھی جاوے تو ایک دفتر ہو جاویگا - اور سچ
تو یہہ ہے کہ اوسکی صفت انسان کی عقل و ادراک سے باہر ہے - یہہ وہ چیز ہے
جس سے بندہ خدا کو حاصل کر سکتا ہے - یہہ وہ دولت عظمیٰ ہے جس سے عقبیٰ کا سکہ
ہے - خدا پرستی کے بنا و قایم کر سکتا ہے - اور اولیاء اللہ بنا دیتا ہے - میری کیا
مجال جو اوسکی خوبیان بیان کرون - اور مجکو کیا وقوف ہے جو ایک شمہ بھی لکھ
سکون - اوسکی لوجہہ جنکے سینہ مین یہہ دولت جوش مار رہی ہے - اور اونکی قدمون
پر جان و مال نثار کرو جنکو یہہ دولت ملی ہے - مجکو نام لیتے شرم آتی ہے بیت
انہی این عیش و عشرت ساختن * صد ہزاران جان بباید باختن * اول تو
مین اسکا وقوف نہین رکھتا - دوسرے ڈرتا ہون کہ اگر کچھہ تھوڑا بہت بیان بھی
کرون تو ایسا نہو کہ تم سپرد تاشی مین لگ جاؤ - اور دین کو گنوا دو - اور بیچارے
مریضون کے تندرستی کو التوا مین ڈالو خود بھی وبال مین پڑو - اور مجکو بھی
ڈالو تو میرے لئی تو نیکی برباد گناہ لازم والا نقشہ ہوگا - مگر لاچار ہون
البعض لبعض باتین جو اس علاج مین کار آمد ہین - اور بغیر سمجھائے اچھی طرح علاج
نہین ہو سکتا - اونکو سمجھائے بغیر چارہ نہین - اسلیئی جو جو اس علاج مین
بکار آمد ہین بقدر ضرورت بیان کرونگا *

## ہدایت ۴۳

## حالت استغراق اور سکر اور انبساط مین عمل و آمد کا بیان

تم خود ان تینون حالتون کو پیدا کرنیکا ارادہ نکرو - اور جو پیدا ہونی لگین
اور مریض کی طبیعت مین قابلیت ہو - اور اوسین اسکی علامتین ظاہر ہوئی

معلوم ہوویں تو البتہ تم اسکو ترقی دو۔ اور جب ترقی ہو تو اپنا فایدہ اور مطلب
اس سے نکالو۔ تاکہ تمہاری علاج میں مدد ہو۔ پہلی معلوم کرلو کہ یہ تینوں باتیں
ہر ایک مریض پر وارد نہیں ہوتی۔ بعضوں پر تو ان تین باتوں کا بالکل
ظہور نہیں ہوتا۔ اور بعضوں کو استغراق ہوتا ہے۔ اور سکر و انبساط نہیں
ہوتا۔ بعضوں کو استغراق اور سکر ہوجاتا ہے۔ مگر حالت انبساط میں نہیں
پہونچتا۔ بعضوں پر یہ تینوں حالتیں گذر جاتی ہیں۔ اگرچہ یہہ حالتیں مریض
کی شفا میں بہت مدد کرتی ہیں۔ مگر تندرستی کا ہونا ان تینوں حالتوں پر
منحصر بھی نہیں۔ بہت مریض ایسے ہوتی ہیں کہ اونپر ان حالتوں کا بالکل ظہور
بھی نہیں ہوتا اور تندرست ہوجاتے ہیں۔ البتہ استغراق۔ اور سکر مریض کو
تندرستی لاتا ہے۔ اور حالت خواب میں گویا وہ خواب ہی اوسکی لیے شفا
بنجاتا ہے۔ اور مریض کو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر خارج کرتا ہے۔ مگر اسکی پیدا ہونے میں
تم نا امید مت ہوؤ۔ اور یہہ مت کہو کہ خواب تو پیدا نہیں ہوا اب شفا کیونکر ہوجاے
بلکہ اکثر اوقات یہہ ہے تو جب مریض نیند میں داخل ہوتا ہے۔ تو رفتہ رفتہ صحت
بخشی جاتی ہے۔ اور مریض بالکل کوئی تاثیر معلوم نہیں کرتا۔ جب تم مریض کو
توجہ دینی شروع کروگے اور اوسکی طبیعت اس خوش درجہ تبدیل کیطرف
راغب ہوگی۔ اور اوسمیں اوسکی استعداد اور لیاقت جوش مارنگی۔ تو بیشک
ان حالتوں کا ظہور ہوگا۔ جب تم معلوم کرلو کہ بیمار کی آنکھیں بند ہوگئیں اور
وہ اب غافل ہوکر سوگیا۔ تو تھوڑی دیر اوسکو مہلت دو۔ کہ وہ اپنی آپ کو
اسی حالت میں مضبوط اور عادی کرلے۔ اور اپنی تصورات کو ترتیب

میں مشغول ہو۔ سواے ایک ہیئت اور علاج کی اور کوئی ہیئت نہو گو اول
اول وہ بڑی تامل کے بعد بولی ہوئی زبان سے مختصر جواب دیگا۔ بلکہ ایسا ہو جاویگا
کہ مشکل سے سمجھ میں آویگا۔ لیکن جو مستغرق کی استعداد بڑہا جاتا اور مختلف
ہوتی ہے۔ مگر آخر رفتہ رفتہ جو لکنت۔ اور رکاوٹ اور غلطی وغیرہ کم ہوتی ہے مستغرق
میں ہوتی ہے سو رفع ہوتے جاتی ہے۔ اور جون جون یہ حالت استغراق ترقی
ہوتی ہے۔ مستغرق راستگو۔ صادق الوعدہ۔ خوش گفتار۔ نیک خو اور شیخ
کا فرمانبردار۔ صالح اور پرہیزگار۔ صاحب شرم و حیا۔ بات کا پورا۔ قول
کا پکا ہوتا جاتا ہے۔ اور ناشائستگی۔ اور بد اخلاقی جیسے اپنی بے
بیوفائی۔ بد معاملگی بد نظری۔ شہوت پرستی دغا و فریب وغیرہ باتون
سے نفرت کرتا ہے۔ اور کوسون بھاگتا ہے۔ یہانتک کہ اگر کسی نالائق بات کا حکم
شیخ بزرگوار بھی اوسے دیتا ہے۔ یا کسی اچھی بات سے روکتا ہے۔ تو ہرگز اوسے
قبول نہیں کرتا۔ بلکہ جواب بھی نہیں دیتا۔ اور برا جانتا ہے۔ مستغرق اصول
ادیان کا جو ہر مذہب میں اچھے اور برے ہیں۔ ایک چشم بین جاتا ہے۔ بقدر
بھلائیون سے رغبت رکھتا ہے۔ اور بقدر برائیون سے نفرت پکڑتا ہے۔ اور پاتا
ہے بھلائیاں۔ اور خوبیاں اوسکی قبول سے بے عجب و ریا بغیر تعصب اور
تنگی کے خلوص نیت۔ اور صفائی طینت سے جوش مارتی ہیں۔ جہان کو
سیراب اور شاداب کیا چاہتا ہے۔ غافلون پر افسوس کرتا ہے۔ اور
ان سب باتون کا اثر بعد بیداری بھی اوسمین کم و بیش قائم رہتا ہے۔ جتنا
مستغرق کو ایسا نالایق حکم نہ دیا جاوے تب تک اوسکی روبرو کوئی نہ آتا ہے

کلمہ کہا جاوے ہو مت ایسا خیال دل مین لایا جاوے کیونکہ وہ تمہاری اندرونی خیالات
کو جو تمہارے ذہن مین ممکن ہین آسانی سے پڑھ لیا کرتا ہے ۔ مستغرق کی ذاتی
صفت یہہ ہے کہ شیخ جو کہتا ہے وہان سچا اور دل سچا لاتا ہے ۔ اگر مرشد مستغرق کو
حکم دیوے کہ تم اتنی دیر تک سونا ۔ بعدہ خود جاگ اوٹھنا تو مستغرق اوتنی ہی دیر
بعد جاگ اوٹھیگا ۔ یہانتک کہ ایک پل اور منٹ تک کا فرق ہونے نہ دیگا ۔ شیخ
کی ہر ایک کلام جو اوسکے دل کی تاثیر سے نکلتی ہین ۔ مریض کے حافظہ اور ارادہ
پر پورا پورا اثر کرتے ہین ۔ اور وہ اوسکی سچا لانے مین مجبور ہوتا ہے اور
اوسکا بالکل اختیار نہین رہتا ۔ یہانتک کہ اگر شیخ فرماوے تم بول نہ سکوگے یا
اوٹھ نہ سکوگے ۔ یا تمہارا ہاتھ نہ اوٹھایا جاویگا ۔ یا فلانی بات بھول جاؤ
گے ۔ یا ناچ کروگے یا بے اختیار ہنسی ۔ اور رونے لگوگے ۔ یا تمکو نہایت گرمی یا
سردی معلوم ہوگی ۔ تو اوسپر حال طاری ہو جاویگا جس امر کا وہ مامور ہوا ہے
جو وعدہ کریگا پورا کریگا ۔ جو بات کہیگا سچی کہیگا ۔ دغا فریب مکر سے نفرت
کریگا ۔ نیکی[illegible] کی طرف راغب ہوگا ۔ ایسی ایسی بہت معاملون کا
ظہور ہوگا ۔ اس نسبت کی ذاتی تاثیر جب مرشد چاہیگا جاتی رہیگی ۔ اور اگر
مرشد اوس سے کوئی بات دریافت کریگا اور اوسکو معلوم ہوگی تو وہ صاف
کہیگا کہ مجکو نہین معلوم یا جانتا ہون مگر یقیناً نہین کہہ سکتا ۔ خدا جانے
یہہ بات ہو یا نہو ۔ اگر مرشد اوسی حالت استغراق مین حکم دیگا کہ تم فلانی
غذا سے پرہیز کرنا ۔ اور اتنی دن تک کہانا تو اوتنی ہی دن تک وہ غذا
بالکل نہ کہاویگا ۔ اور اصلی حالت مین اگرچہ یہہ بات اوسکو یاد نہوگی اوسکا

اثر اوسکا ظہور ضرور ہوگا۔ اگر مرشد فرماوے کہ حقہ نہ پینا۔ اور کبھی نہ کھانا۔ فلانے
جگہہ نہ جانا۔ اور فلانے دوا کہا لینا۔ اور فصد کہلوا لینا۔ اور پچہنے لگوا لینا
غرض جو کچھہ حکم دیوے۔ یا جس چیز۔ اور جس کام سے منع کریوے۔ اگرچہ بعد بیداری
اصلی حالت میں اوسکو یاد نہو۔ مگر ضرور مان لیگا۔ اور اوسی طرح کرتا ہوگا
یا باز رہیگا۔ اور اوس سے نفرت کہا ئیگا۔ اور امر اور نہی کا بلا تکلف بجا لانا
اوسپر واجب ہوگا۔ اس حالت میں اوسکی نظر بڑی بلند ہوگی۔ اور بصیرت باطنی تو
حواس خمسہ ظاہری بیکار اور حواس خمسہ باطنی بیدار اور ہوشیار اور ایسے طاقتور
ہو جاتی کہ جب پیر اوسکے خیال کو رجوع کریگا۔ بڑی صفائی اور خوبی سے دیکھہ لیگا
اگرچہ وہ چیز کتنی ہی دور ہو۔ اگر اپنی مرض اور بیماری کی طرف غور کریگا تو اوسکے
سبب اور باعث اور سبب رگ اور پٹھے عیب صواب اور بگاڑ کو بخوبی پہچان
لیگا اگر اوسکی علاج اور ادویہ کی طرف رجوع کریگا تو سب کچھہ بتلا دیگا۔ اور بہ
تفصیل کہہ دیگا۔ اگرچہ خطا سے محفوظ ہوگا مگر مطلق غلط بھی نہ کہیگا۔ اور ممکن
یقین ہوگا سچ سچ بیان کریگا۔ اپنی بیماری۔ اور علاج۔ اور بہتری اچھی
اوسکی بتا دیگا۔ اور جو اوسکی ادراک اور فہم سے باہر ہوگا صاف صاف کہدیگا کہ
میں نہیں جانتا۔ یا اتنا جانتا ہوں زیادہ نہیں پہچان سکتا۔ اس بات کو
میں یقیناً کہتا ہوں کہ ضرور ہوگی۔ اور اس بات میں میرا یہ گمان ہے جدا جدا
ہو یا نہو۔ میں پختہ طور سے بیان نہیں کرتا۔ اگرچہ ان سب باتوں میں
کچھہ شک بھی ہے۔ مگر مستغرق کا ہو گا ایسا ایسا حال ہوا کرتا ہے۔ کبھی
کبھی وہ زمانہ گذشتہ کا بھی حال بیان کردیگا۔ اور کبھی کبھی استقبال کے

خبر دیگا نہ کر تمکو خیال رہے کہ سوای اوسکے بیماری یا اوسکی علاج معالجہ کی اوسکا
خیال کہیں اور بات کی طرف ہرگز نہ جاوے۔ نہ اوس سے کوئی اور بات پوچھو۔ اوسے
جو وہ خود بخود کہیں بعد نزدیک یا کسی غیر بات کا بیان کرنے لگے۔ تو اوسکو
نہ کہو اور جہانتک ممکن ہو اوسکی اوسکی بیماری کی طرف مشغول رکہو۔ اور کبھی
ذکر مذکور کرتے رہو۔ اور جب مریض حالت انبساط میں پہونچ جاوے تو باتیں کرنا
موقوف کرو۔ مگر اوسکے طرف متوجہ رہو۔ اور نگران رہو۔ اگر تمکو مریض سے
کوئی ضروری بات پردہ کی دریافت کرنی ہو جسکا ظاہر کرنا لائق ہو۔ تو پہلی
اوسکے اشد ضرورت دیکہ لو جب دریافت کرو۔ اور اوس راز کو نہایت امانت
داری سے اپنے دل میں پوشیدہ رکہو۔ اور تادم مرگ کسی پر ظاہر نکرو۔ اور
مریض مستغرق کو اوسکے بہول جانیکا حکم دو تاکہ بعد بیداری یاد کرکے وہ شرمندہ
نہو۔ اور طرح طرح کی پیچ میں نہ پڑ جاوے۔ اور مستغرق پر حالت استغراق
کی باتیں جو کہی سنی ہوں اوسکی اصلی حالت بیداری میں بالکل ظاہر نکرو
یہ نقصان کی بات ہے۔ اگرچہ تمہاری دلکی بات اور ارادہ۔ اور امر و نہی
جو اپنے دل میں تم مضمر رکہتی ہو مستغرق بغیر کہے معلوم کر لیتا ہے۔ مگر تمکو مناسب
ہے کہ جو کچھ کہنا ہو الفاظ لسانی سے تقریر کر کے اوسکو سمجہاؤ۔ اور بشرط ضرورت
دلکا ارادہ بھی بغیر الفاظ اور تقریر زبانی کام دیگا۔ جب مستغرق استغراق
خواب سے اصلی حالت بیداری میں آجاوے۔ تو بالکل استغراقی خواب اوس سے
زائل کر دو۔ ایسا نہو کہ بیداری میں بھی تہوڑی بہت تاثیر باقی ہو جو بیہودہ
ناکامیابی کی بات ہے کیونکہ پہر اوسکو ہر وقت استغراق کی عادت ہو جاویگی تو گویا

یہ ایک نئی بیماری ٹھہری ہے مناسب ہے کہ اوسکو بالکل ہی ذہن سے بھی خالی کردو

## ہدایت ۳۵

## مستغرق سے سوال جواب کا طریقہ

جب تم دیکھو کہ ہمارے اول سوال کا جواب مریض نے دیا تو اول سوال شکو دوسرے اور تیسرے سوالون کے رہبری کریگا۔ اور پھر ہر روز برابر جواب سوال ہوگا اور بروز ترقی کرتا جاویگا۔ تم اول اول دن سے ایسی ایسی سوال کرو۔ تمہارا دل خوش ہے۔ اگر وہ کہے ہان تو اوسے کہو جب جاگو گے جب بھی دو تین گھنٹے توجہ کیوقت تک خوش رہنا۔ اگر وہ کہے اچھا تو دوسرے دن تک خوش و خرم رہیگا۔ اوس سے کہو اب جب مین تمپر توجہ کرون تو اتنی منٹ مین مستغرق ہوجایا کرو۔ زیادہ دیر نہ لگایا کرو۔ اور امید رکھو خدا تعالی تمکو شفا بخشیگا۔ شک نہ لایا کرو۔ ہر وقت خوش و خرم رہا کرو۔ فلانی غذا جو تمہاری بیماری کو مضر ہے اوس سے پرہیز کرنا۔ جیسی عدہ کرو۔ کہ توجہ مین بیٹھنا ناغہ نکرونگا اور توجہ مین تم اتنی دیر تک سونا بعدہ جاگ جانا۔ فلانی بات جو ہمنے تمکو حالت استغراق مین کہی ہے اپنی اصلی حالت مین یاد رکھنا یا بھول جانا۔ غرض جو جو بات اوسکے حق مین مفید ہو اوسکا حکم کرو۔ اور جو بات مضر ہو اوس سے منع کرو۔ اور اقرار و وعدہ کرالو۔ انشاء اللہ وہ اپنی وعدہ کو وفا کریگا۔ اور اپنی اصلی حالت مین تمہارا امر و حکم بجالاویگا۔ جب دیکھو کہ ہماری حکم پر عمل کرتا ہے اور جو کچھ ہم کہتے ہین اوس پر یقین رکھتا ہے تو اب اوس سے پوچھو کہ تم جانتے ہو کہ تمکو کیا بیماری ہے۔ اور کہان ہے۔ اور کس سبب سے ہے۔ اگر وہ کہے مین نہین جانتا

تو اوسکو کچھ تصور کرو - اور ڈھونڈو - اگر وہ بتلاوے کہ میرے فلانی اعضا مین
فلانا قصور ہے اور فلانے سبب سے ہے تو اب اوس سے پوچھو کہ اسکا علاج کیا ہے
ایسا علاج بتلاو جو مین توجہ سے کر سکون - اور کس ترکیب سے تمکو توجہ دون
جو وہ مرض دور ہو جاوے - اگر وہ توجہ کی ترکیب بیان کرے تو اوس سے مکرر
دریافت کرو کہ اگر اس ترکیب سے جو توجہ کرونگا تو تمہارا مرض ضرور جاتا رہیگا
تمکو کامل یقین ہے یا گمان سے کہتے ہو - اگر وہ کہے کہ مجھکو کامل یقین ہے کہ اگر
آپ اس ترکیب سے توجہ دوینگے تو مرض میرا ضرور جاتا رہیگا - تو اب تم اوس ترکیب
کو اوس سے اچھی طرح دریافت کرلو - اور یہ بھی پوچھو کہ کون کونسی تبدیلات
ظہور پاوینگے - اور کتنی دن مین اچھی ہو جاوگی - اگر وہ ٹھیک ٹھیک بیان کرے تو اوس
طرح - اور اوسی ترکیب سے بلا کم و بیشی کے اوسکو توجہ دو - ہرگز اپنی رای موجب
کام نکرو - پھر جس جس تبدیلات کی ظہور کا اوسنے پتہ بتلادیا ہے - اوسکو ظہور کے
منتظر رہو - اگر اوس ظہور مین کچھ کمی و بیشی پاؤ تو اوس سے پوچھو - تم سے جانلو
کہ جھوٹ بات نکلیگا - یا وعدہ شکنی کریگا - اوسمین جھوٹ - اور وعدہ خلافی
ہرگز نکلیگا - اگر وہ کہے کہ مجھکو تمہاری توجہ سے تو آرام نہوگا - مگر فلانی دوا کھانے
یا لگانے سے آرام ہوگا - تو تم اوس دوا کا نام اور صفت اور وزن - اور ترکیب
سب پوچھ لو - اور اوسی حالت استغراق مین وہ دوا اوسکو کھلاؤ - اور پسند
کراؤ - اور پوچھو کہ کس قدر کس ترکیب سے کھلاؤن - پلاؤن - پھر تم اوس
دوا کی تاثیر کسی طبیب دانا سے پوچھو - اور سمجھ لو معلوم کرلو - کہ وہ دوا قاتل
تو نہین ہے یا جس قدر وہ کھایا جاتا ہے اوسقدر مضر تو نہ پڑیگی اگر کچھ مضر معلوم

کو وہ یا طبیب منع کرے اور کہدے کہ فلانی مرض کو یہہ بالکل مفید ہوگی تو تم بہی
اوس سے بچکر رہنا تم اپنا شکایات رفع کرو جب سب طرح وہ تمکو شفا ہونیکا یقین دلاوے
تو پہر بہتیک یا دیتی۔ اوسی ترکیب سے اوسکو کہلاوے۔ اوسکا کہنا اور بتلانا ہرگز
غلط نہ پڑیگا۔ اور وہ سچا ہوگا۔ اور جو کہہ نہ کہا دیگا۔ یہہ سب سوال و جواب
وہ تمسے اوسی حالت استغراق مین کریگا۔ اور جبتک انکہہ کہلے سب کچہہ دیکہہ لیگا
اگر اوس دوا کا ملنا دشوار ہو یا جس ترکیب سے وہ توجہ کرینکو سمجہاوے۔ اور تمہاری
سمجہہ وہ ترکیب عمل مین لانا مشکل معلوم پڑے۔ یا تمسے اوس طرح نہ بالکل ہوسکے تو
سبب باتین بیان کرکر اوس سے عذر کردے۔ اور کہو کہ اسکے بدلے اور کوئی علاج
ایسا تجویز کرے جو ہوسکے۔ او مشکل نہ پڑے سو وہ یہہ بہی بتلاویگا کہ فلانی فلانے
تبدیل پہیر کرینگی۔ اور ایسا ایسا ظہور ہوگا۔ اور اتنے دن بعد مین تندرست ہوجاونگا
یہہ عارضہ مجکو پہر بالکل نہوگا۔ یا اتنے دنون بعد تہوڑا یا بہت پہر ہوجاویگا۔ بعضی
اپنے مرنیکا وقت بتلادیتے ہین۔ اور بیماری کی شدت کا وقت بتلاتی ہین
یہہ بہی کہدیتی ہین کہ فلانے روز مین کوٹہے سے گر جاؤنگا۔ چہوٹ لگیگی۔ اور میرے
یا پاؤن ٹوٹ جاویگا۔ یا کنوئین مین گر جاؤنگا۔ اگر ایسی کوئی بات مستغرق
بتلاوے تو اوسکو حکیم و دیگر اسباب کو بالکل بہول جانا تاکہ گہبرا نہ جاوے مگر
جو اسکا بندوبست کرلینا۔ ایسی ایسی ہزارون باتین کامل مستغرق بتلاتی ہو
یا پائی ہین۔ مین کہانتک بیان کرون سنیے اور تمہارا مقصود تو صرف
بیماری کے علاج کرنیکا ہے سو تم اوسی حد کے اندر رہو۔ اور باہر ہرگز

ہدایت ۱۴۳

## مریض مرشد کی بیماری نہیں بتلا دیتا ہے

بعض شخص جسکو اپنی حالت میں کمال حاصل ہے مریضوں کو چیلوں بلا دیکھتا
کہ تمکو فلانی بیماری ہے - اور تمہاری فلانے عضو میں فلانا قصور ہے اسکا جلد
علاج کرلو - ورنہ فلانے دن فلانی بیماری ہو جاویگی اور ایسا ایسا زور دیگی
اور اتنے دن رہیگی - اور فلانے علاج سے رفع ہوگی - یا فلانی بیماری
جو اب تمہارے اندر ہے فلانے دن تک رہیگی پھر خود بخود چلی جاویگی فلانا فلانا
کام تمہارے حق میں بہتر ہوگا - اور فلانا فلانا کام تمکو نقصان دیگا - اسوقت
فلانا فلانا شخص فلانے مکان میں بیٹھے ہیں - اور یہہ یہہ کام کر رہے ہیں
اور ایسا ایسا مذکور کر رہے ہیں - اگر تم مریض کی رغبت ایسی باتوں کیطرف دیکھو
تو تاکید اوسکو منع کرو - اور جبراً روکو - ورنہ اوسکی شفا میں خلل پڑجاویگا
اگر ایسی ایسی سیر تماشوں میں پڑ جاوینگے یا اوسکو ڈالینگے - تو بیشک تم اپنی
مقصد مطلب سے محروم رہوگے - اور نقصان اوٹھاؤگے جیسے ترسم کہ نرسی بکعبہ
اے اعرابی * کین رہ کہ تو میروی بترکستانست * اوسکو لازم بلکہ واجب
ہے کہ ہمیشہ ہر روز مریض کا حال بخوبی پوچھتے رہو اور اوسکو یہی ضرور بتاتے رہو
الہی کم و کاست بیان کیا کرے - اور کچہہ نہ چھپاوے - اور معالج کو اپنا بڑا مونس
اور غمگسار خیرخواہ - بہتر تدارک کرنیوالا سمجھے - اور اپنے تئیں بالکل
اوسکی سپرد کردے - اور اعتقاد - اور اعتقاد نیک رکھے *

ہدایت ۱۴۴

ود ر موشنٹ بہر درپیش آئی کہ تمہاری لذلر ا
دیدا ثیقات

الغرض تم دونوں بیماروں کا علاج کرتے ہو۔ اور اونمیں ایک تو مریض ہے مستغرق آپنے
کمال کا پورا۔ اور اپنی باتکا سچا تمہاری تدبیر علاج ہے۔ اور اوسکی صفت اور
دوسرا بیچ کو تم آزما چکے ہو۔ تو اون دونوں مریضوں میں سے پہلا اور جسکو تم نے ابھی
ساتھ رابطہ دو یعنی اوس مریض کا ہاتھ پکڑ کر مستغرق کے ہاتھ میں پکڑا دو
اور پوچھو کہ اسکا حال بیان کرو۔ جو اسکی تم اوسکی بیماری یا تکلیف
کا مستغرق کو نہ بتاؤ۔ اور پھر اوس مستغرق سے بیماری یا اوس مریض کی
بیماری کی تکلیف کی بابت ایسی بات کوئی زبان سے نکالو جو مستغرق تمہاری بات
کو پکڑ کر اوسیطرح کہنے لگے۔ اور تمہارے خوش کرنیکی خاطر سے کہ ہاں سچ
کہتے ہو۔ یا اسیطرح ہوگا جسطرح تم کہتے ہو۔ بلکہ کل حال اوسی سے
دریافت کرو۔ اور غور کرو تاکہ وہ سوچ سمجھکر اپنی معلومات سے تمکو جواب
اور سب باتیں بتلاوے۔ جب وہ مریض بیمار کی بیماری کا حال ہو بہو بیان کرے
اور سچ سچ جو واقعی امر ہے بتلاوے۔ تو بیماری۔ اور بیمار کا سبب۔ اور اسکا
علاج اور تدبیرات اور صحت کا عرصہ دریافت کرلو۔ اگر اوسکو اپنی دریافت
میں سچا پاؤ۔ تو بالکل اسیطرح عمل درآمد کرو جسطرح وہ بتلاتا ہے بیشک
تم کامیاب ہوگے۔ اور جلد شفا بخش ہوگے۔ مستغرق جھوٹ بات کبھی نہیں کہیگا
مستغرق اپنی لئے جھوٹا علاج بتلاویگا۔ نہ اپنے نفس پر کسیکی اراده کریگا تو
ہمیشہ ایسی ایسی حالات بتلانے میں کامیاب ہوگا۔ بعض اوقات اوسکی طبیعت
بالکل طیران پر نہیں ہوتی۔ اور نہ اوسکو بلند نظری ہوتی ہے نہ غائب کی

توجہ مین بیٹھکر علاج کرا دیو - مگر بعض بعض لوگون کو اسواسطے جو اپنی آپکو شیخ
سمجھتا اور صاحب عزت خیال کرتے ہین یہہ خرابی درپیش ہوتی ہے کہ اونکا
نفس بالکل اسبات کو گوارا نہین کرتا کہ دوسرے سے خصوصاً درجے جو اپنا
خادم ہو توجہ لین - اور تندرستی پاوین - یہہ ایک ویسہ لا علاج بیماری
ہے جسکا خدا ہے علاج کرے ایسی لوگون واسطے یہہ بندوبست بہتر
ہے کہ وہ اپنی خادمون مین سے ایسی خادم کو ڈھونڈین جسپر استغراق
اور انبساط کی حالت آسانی سے پیدا ہو جاتی ہو ایسی خادم پر اول وہ
خود توجہ کرین اور اوسکو حالت انبساط مین لاوین - جب اوسپر حالت
انبساط بخوبی طاری ہو تو اوسکو حکم دیوین کہ ہمکو توجہ دو اور ہماری
بیماری کو دور کرو - اور جب تلک ہمکو صحت نہو ہر روز اسیطرح توجہ کیا کرو
اور اس توجہ دینے کو اپنی اصلی حالت مین بہول جانا - اور بالکل کبھی
یاد نکرنا - ہر روز اوسکو یہی حکم دیا کرین اور اوسکے توجہ مین بیٹھا کرین
بیشک وہ صحت پاوینگے - اور اس بات سے جسکو وہ رسوائی اور بے عزتی
سمجھے بیٹھے تھے بے فکر ہو جاوینگے اول جب اوسکو حالت انبساط مین لاوین
تو حکم دین کہ بغیر ہمارے جگائی تم نہ جاگنا یا گھنٹہ دو گھنٹہ کا جتنی دیر مین
وہ اپنی توجہ سے فراغت پاوے جاگنے کا وعدہ کرالین وہ توجہ بہی دیگا -
اور مرض بہی دور کریگا - اور کبھی اوسکو یہہ خیال بہی نہوگا کہ مینے انکو توجہ
دی ہے - یا سلب مرض کیا ہے - مگر تم اوسکی حالت بیداری مین اوس
سے اسبات کا ذکر نکرو - نہ اوسکے استغراق کا حال اوسپر کہولو - بلکہ

ہر ایک مستغرق ہو اوسکے استغراق کی باتیں بیان نکرو - ایک ترکیب اور
بھی ہے - اگر تمہارے کسی خاص اعضا میں بیماری ہووے - اور اوسکو گھبراہٹ
اور پریشانی ہو - اور جو تو تمہاری بیٹی ہیں ایک بڑا آئینہ آنکھ کے آگے رکھو - اور اپنے
عکس کو دیکھکر جو ترکیب مناسب ہو اوس ترکیب سے علاج کرو - خیال اوس
عکس کی طرف جماؤ - اور اوس آئینہ کی صورت پر پاس کرو - انشاء اللہ
شفا پاوگے - بعض بعض خاص بیماری واسطے خاص شغل بھی ہیں
مگر بخوف طوالت نہیں لکھ سکتا - البتہ روبرو سمجھا سکتا ہوں *

## ہدایت ۳۹

مغرور لوگ جو نفس امارہ کی مقید ہیں میری کتاب پڑھ
کرینگی اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر عیب لگاوینگے - اور جو شخص لطف
اور حق پسند اور صداقت پسند ہیں وہ خوش ہونگے
اور داد دینگے

میں سچ کہتا ہوں کہ اس کتاب میں فضول بات کوئی نہیں ہے - اور وہی لکھا ہے
جسکا تجربہ کر لیا ہے - اور چھبیس برس کے عرصہ کا آزمایا ہوا ہوں - اور میں یقینا
کہتا ہوں کہ اگر میری تجربہ پر لوگ کماحقہ عمل کرینگے تو جو کچھ میں لکھ رہا
ہوں بعینہ آزماینگے - اور جب مشق کرینگے تو بڑے بڑے فوائد اوٹھاوینگے - مگر میں یہ بھی جانتا
ہوں کہ مغرور متکبر لوگ جو نفس امارہ کے بندے ہیں میری کتاب پڑھ کر حسد کرینگے
اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر عیب لگاوینگے - اور طرح طرح کی باتیں بناوینگے جو انکے
پیر کے وہم و خیال میں بھی نہیں - اور بے خبر یہی کہتا ہے کہ بیہودہ ہونگے

عیب جسد ہی جسمیں ہم خود مبتلا ہیں - اور رات دن لیے آپ جدا کرتے ہیں
خدا تعالی اونکے دلمیں ہدایت ڈالے - اونکو پرہیزگاری - اور انصاف دیوے ہم
اسلیے دنیا میں آئے ہیں کہ رب کی بندگی کریں - خلقت کو نفع پہونچاویں
عاقبت کی خوبیاں کماویں - نہ یہ کہ ایک دوسرے پر حسد کریں - اور فساد
ڈالیں - لوگوں پر ظلم کریں - اپنے عیبوں کو چھپاویں - دوسروں کے
عیب جوئی کریں - اگر خدا تعالی عقل دے تو وہ کام کرو جو عاقبت میں
اچھا پھل دے - میری نصیحت ہے کم فہمی اور بیجا فکر دور کرو - آزمالو
مصیبت زدوں کا دکھ درد دور کرو - حق شناسی کرو - مجھے بھی دعا خیر سے یاد رکھو
اور بخشش چاہو - اور جو لوگ شریف اور حق پرست ہیں - اونسے امید ہے کہ وہ
ضرور اس کتاب کو پسند کرینگے - خوش ہونگے - وہ اور بھی خلقت کو
نفع پہونچاوینگے - جو کوئی مجھے یاد کرینگے - اسکا صلہ دینگے - اور دلاوینگے

## ارشاد آٹھواں

## متفرقات مضامین میں

اس کتاب میں بہت ایک مضمون کو کئی کئی جگہہ مکرر لکھدیا ہے ہر چند کہ
یہہ فصاحت اور بلاغت کے نزدیک معیوب ہوتا ہے مگر چونکہ میرا ارادہ
خلق اللہ کو عام فایدہ پہونچانیکا ہے - نہ اپنی فصاحت - بلاغت - اور
علم جتلانیکا - اور نہ مجھکو علم ہے نہ وقوف - یہ بات تکرار کے ساتھ جگہہ جگہہ
اسلیے لکھا ہے کہ طالب علم اگر ایک جگہہ نہ سمجھ سکے تو دوسری جگہہ سمجھ
جاویگا - اگر بھول گیا تو اوسکو تمام کتاب میں ڈھونڈنا اور ٹٹولنا نہ پڑیگا

پھر تنزل کیطرف رجوع کرنا پڑتا ہے - اسلئی مین یہی تاثیر معلوم ہونے
سے محروم رہ جاتا ہون - اور اسکا ذکر اسلئی لکھتا ہون - کہ شاید کسیکو
اسکا شوق ہووے تو وہ اسکو آزما سکتا ہی - اور طرح طرح کی نتایج نکال
لیتا ہے - اور قطعی دلایل اور امتحان سی علمی طور پر اپنی خادمون اور طالبون
مین رواج دے سکتا ہے - بعض بعض ایسی جسمانی خواص ہین جو مرشد کو
قطعی یقین دلائینگے کہ اوسنے رابطہ قایم کر لیا ہی اور توجہ کی تاثیر مریض پر پہنچ سے
ڈالتا ہے مرشد کی ہاتھہ اکثر پاس کرنیسے گرم ہو جاتی ہین - اس سے یہہ ظاہر
ہوتا ہی کہ شفا بخش تاثیر اوسمین سی نکلتی ہے - مرشد کی ہاتھہ پاس کرتے
وقت جب بیماری کی جگہہ کے مقابل آجاتی ہین - یا تشانہ کرتے وقت
مقابل ہوتے ہین تو وہ اپنی ہاتھون مین ایک قسم کا درد اور تکلیف پاتے
ہین جو کہنی سے بازو کیطرف چڑھتا جاتا ہے - کبھی ہاتھہ بھی سن - اور
سن اور سست ہو جاتا ہے - اور اوسپر وزن ہو جاتا ہی - اور اپنی
طبیعت مین بھی بیماری کا مزہ معلوم کر لیتی ہین - اور یہ تاثیر بیماری کی
کمی کے ساتھہ کم ہوتی جاتی ہے - اور جب شفا ہوتی ہی تو یہہ بھی جاتی رہتی
ہے - اور اوسکی موقوفی سے یہہ نتیجہ نکلتا ہے - اور ظاہر ہوتا ہی کہ اب جو
کمی یا صحت مریض مین ہے - بعد شفا استغراق بھی جاتا رہتا ہی یا کم ہو جاتا ہی
کبھی کبھی جب مرشد اپنا ایک ہاتھہ شکم پر اور دوسرا پشت پر رکھتا ہے
تو دونون مین ایک توصل سا معلوم کرتا ہے - اس سے یہہ ثبوت پہنچتا
ہے کہ یہہ لہو مریض مین پہونچتا ہے - اور کچھ جی گہیرتا ہے - تین باتین

کرانیکی ہے اور وہ جو اعتدال کے قایم ہو جانیکا بھی موقع ہے مثلاً وہ جسکے پہر تم
توجہ چہوڑ دوگے - اور مریض کی طرف کوئی کوشش اور دہیان معلوم نکروگے
تم بیماری کی مخصوص علامتیں ہرگز کو بہی دریافت کرسکوگے اور اونہی تنکو علاج
معالجہ کا طریقہ بھی دریافت ہوگا - اسکا بیان بہت طوالت رکہتا ہے
اسلئے یہان اسکا مفصل بیان نہین کرتا اور اوسکی معلومات پر شفا کا ہونا
منحصر ہے نہین اور اسکی بیان مین طرح طرح کا امر اظہار کرنا پڑتا ہے
یا اثنا مین معالج کو بڑی خطر مین ڈالتا ہے - اور اوس فن کی مفید مقصود
سے جسکا نام صحت اور شفا ہے - وہ دور ڈالتا ہے - اسلئے اسی پر اکتفا کیا
گیا ہے - اگر شوق رکہتے ہو تو نیک نیتی سے کسی کامل کے سینہ سے حاصل کرو

## ہدایت ۱۴

بیماری کی جگہہ نور کا بہرنا - اور ہر ہر عضو پر پاس کرنا کیا
واجبات سے ہے

## سوال

شاید تم یہہ سوال کرو کہ تم شروع کتاب مین لکھ چکے ہو کہ سلب امراض کے
نہایت طریقے ہین - اور اون کل طریقون سے مریض کو فایدہ پہونچ سکتا ہے
اور یہان تو کسی مین بھی نور جمع کرنے اور ہر ہر عضو پر پاس کرنیکا ذکر نہین
معلوم ہوتا - تم تو جو ترکیب تمام کتاب مین لکہتے ہو ہر ایک عضو پر نور
جمع کرنے اور پاس کرنیکا ذکر کرتے ہو گویا مدار اسی پر کہا گیا ہے - کیا
یہہ پاس کرنے واجبات سے ہین - اور ہر عضو پہ نور کا جمع کرنا !

پڑتا ہے۔ بغیر اوسکے کیا شفا کا ہونا ناممکن معلوم ہوتا ہے۔ اگر یہہ کام کرین
تو کیا بیمار تندرست نہین ہوتا۔ جواب اللہ تعالی نے دنیا کی جمیع امور کو
پر قائم رکہا ہے۔ اور بے سبب اور واسطہ کی کوئی کام سرانجام نہین کیا جاتا
جو جو طریقے سلب مرض کے بزرگون نے اختیار کئے ہین کل مین سبب اور وسیلہ
پایا جاتا ہے۔ جو لوگ نفی اثبات سے مرض کو ہٹاتے ہین انہون نے اسیکو
واسطہ بنایا ہے جب لا الہ کہتے ہین تو خیال سے مرض کو بدن سے نکالتے ہین۔
اور جب الا اللہ کہتے ہین مرض کو زمین پر ڈالکر شفا کا یقین کرتے ہین۔ جو
چاہرون اخلاط جنکو بہری کی راہ سے نفوذ کرتے ہین۔ انہون نے اسیکو سبب
اور واسطہ ٹہرالیا ہے۔ بعضون نے دعا کو صحت کا باعث قرار دیا ہے۔ بعضون
نے اسم ذات کو تندرستی کا وسیلہ بنایا ہے۔ غرض کوئی ایسا طریقہ نہین
جو سبب سے خالی ہو۔ اسیطرح ہر ایک شخص نے کسی نہ کسی سبب کو اختیار
کرلیا ہے۔ لیکن رکن اعظم ہمین مریض کے ساتھ ملاپ ہونی اور یقین سے خیال کا
جمانا۔ اور صحت کی امید رکہنا ہے۔ اگر یہہ نہو تو کوئی طریقہ والا ہی کامیاب
نہین ہو سکتا۔ اسیطرح نور کا جمع کرنا اور پاس کرنا بہی خیال سے جمانے
اور صحت کا سبب اور واسطہ قرار دیا گیا ہے۔ چونکہ ہم لوگون کا اعتقاد
اور یقین اسپر لگ گیا ہے اور بزرگون سے سینہ بسینہ چلا آیا ہے۔ اور
بارہا اسکا تجربہ بہی کیا گیا ہے۔ اسلئے ہم اسکو زیادہ موثر سمجہتے ہین۔
جسوقت اپنی عمل مین لاتے ہین۔ ان باتون سے ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ اسمین
اثر کا بہید واجبات سے نہین ہے۔ اور نہ نور کا جمع کرنا امر واجبات۔ اور نہ بیا

سے ہو وہ تو خیال کا کام نہیں ہے - اب شیخ بزرگوار کو اختیار ہی - اپنی پسند اور اپنی تجربہ بموجب جو طریقہ چاہے جاری کریں لیکن قاعدہ عام کی خلاف کیا ہی - ہمیشہ نہایت عقل سے ابعید دکہلائی دیتا ہی - کہ کوئی شخص یا کوئی کیسے ہی تھوڑی چہاتی پر ہاتھہ دہرنے سے اچھی کر سکتا ہی - نہ ہر ایک مرشد صرف اپنی ہمت اور رضا سے ایک بیماری کو دور کر سکتا ہی - اور نہ اوسکو نیچی لا سکتا ہے - نہ خون کے دور کو تیز کر سکتا ہی - نہ وجہ اعتدال قایم کر سکتا ہے - بعضی صورتیں ایسی ہیں کہ گھٹنوں پر ہاتھہ رکھنے سے فایدہ ہوتا ہے اور اگرچہ اوسی صورت میں پیٹ پر ہاتھہ دہرا جاوی تو بہت نقصان ہوتا ہے - غنودگی - کہانت - فاسد خیال سر میں بہت بہر جاتے ہیں - اور بے طور اثر کرتے ہیں - پس ضرور ہوا کہ نشست کی خاتمہ پر پاؤن کے راہ سے اوس نور کو خارج کریں - تاکہ جس عضو میں بہت بہر گیا ہو خالی ہو جاوے - اگر کسی کامل بزرگ کا کوئی خاص طریقہ میری ترکیب سے زیادہ یا برابر موثر ہو اور وہ اوسکی تجربہ میں ہو تو اوسیکو کیی جاوی مقصود ہی ہے جسطرح فایدہ دیکہیں عمل در آمد رکھیں - لیکن نار ہوکر ایجاد اپنی نفس پیروی ہی بے اجازت نہ نکالیں - اور جو اصول بزرگوں نے مقرر کردیئے ہیں اونکی خلاف نہ کریں ⁂

## ہدایت ۱۴

میں اس کتاب کے مضامین اپنی نزدیک بخوبی حل کر چکا ہوں اگر اب بھی کچھ سمجھہ میں نہ آوین تو بعد قرار داد

چند شرائط میں اسکو سبقاً پڑہا بھی دونگا - اور تجربہ
بھی کرا دونگا ؛

میں اس کتاب میں ہر ایک ترکیب اور ہدایت کو بخوبی واضح کر چکا ہوں
اور اپنے نزدیک ایسا سلیس - اور آسان کر بیٹھا ہوں کہ مجھکو بخوبی امید
ہی کہ شایق - اور طالب اس کتاب کا بخوبی تجربہ کر لیگا - اور آسانی سے
آزمالیگا - مگر یہہ قاعدہ کی بات ہی کہ انسان سہو و خطا کا بہرا ہوا ہے
خطا بھی کر بیٹھتا ہے - اور بہول بھی جاتا ہی - اور زیادہ تر یہہ کہ جو بات
زبانی اور روبرو سمجہائی جاتی ہے ویسی ہرگز تحریر میں نہیں آسکتی -
شاید کسیکی استعداد - اور علم کم ہووے - اور اسکی سمجہہ میں اوسکو اپنی وقت دیدار
تجربہ نہ کر سکے - یا خاص اجازت اور سند چاہی - اور شبہہ بات - اور
اشکال کو دل سے نکالے - تو میں یہہ بھی وعدہ دیتا ہوں کہ میری زندگی
اور تندرستی - اور فرصت میں بعد قرارداد - اور منظوری چند شرائط کی
جو روبرو بیان کیجاوینگے - یا لکھکر دیجاوینگے - مہینے دو مہینے واسطے
میرے پاس آجاوے - تو میں سبقاً سبقاً یہہ کتاب پڑہا بھی دونگا - اور شبہات
بھی جہاں تک مجھکو تحقیق - اور معلوم ہی حل کر دونگا - بلکہ بشرط موقع
تجربہ بھی کرا دونگا - کیونکہ بہر حال مجھکو اسکا شایع کرنا - اور پہیلانا - اور
خلق کو نفع پہونچانا - اور عاقبت کی خوبی ڈھونڈنا مد نظر ہے ؛

ھذا آخرت ۱۳۲۴

اور دونون دفترون کی تصنیف مین میری ہر طرح مدد کی ہے۔ اور اِس بات ل
ہم پہونچا دی ہے۔ تیسرے ۳ مین ایک بی بضاعت اور بی استطاعت محتاج
عاجز آدمی ہون روزینہ خفیفہ۔ سالانہ وظیفہ۔ جمع مال کو دولت پاس
موجود نہین رکھتا۔ نہ کچھ ملکیت ہی۔ نہ کرایہ آتا ہے۔ نہ زمین زراعت سے
گھر گھر۔ گانون گانون پھرتا ہون۔ نہ کچھ کسب کرتا ہون۔ صرف جل شانہ
کے بھروسے پر کام چلتا ہے۔ خرچ بہت ہے۔ اور آمدنی کم ہو رہی ہین۔ صرف
خدا واسطے لوگ جو خدمت کر دیتے ہین اونکی توجہ سے گزارہ چلی
جاتا ہے۔ بہرحال خدا تعالی کا شکر کرتا ہون کہ اِس نالایق کا کام نہین اٹکاتا
دس شخص لاتی ہین۔ چار کہا جاتے ہین۔ چار ملکر لاتے ہین دس کہا جاتے ہین
میرے پاس اتنا روپیہ کہان کہ فی الفور اون دونون دفترونکو چھپوا دون
مشکل سے قرض فام کر کر اسی دفتر کے چھپوانیکا بندوبست ہوگا۔ اِسکی فروخت
ہونیکا منتظر ہون۔ اگر یہ بک جاوین اور کچھ بندوبست روپیہ کا ہو جاوے
تو انشاء اللہ وہ دونون دفتر بھی چھپوائی جاوینگے۔ چوتھی ایک عرصہ
کے بعد بڑی التجا۔ اور ادائی نماز استخارہ جناب باری۔ اور بزرگون کی
روح سے اِس دفتر کے رواج دینے کی توفیق ملی ہے۔ اسیطرح اون دونون
دفترون کے تالیف مین عنایت اور موہبت الہی کا ملتجی ہون۔ جب اشارہ
غیبی۔ اور مدد الہی پہنچینگے۔ انشاء اللہ تصنیف ہو کر ہدیہ ناظرین کرونگا

تمام شد ۱۲۹۹ھ